تصدیق شدہ باکمال نسخہ جات کا گلدستہ

# طب نفیس




حکیم و ڈاکٹر مولوی سید محمود الحسن

سابق طبیب سرکار گورنمنٹ بھوپال


نظر ثانی

استاذ الحکماء حکیم سلطان علی




مکتبہ اخوت

# دیباچہ

ہر انسان کا ظاہر اُسکے باطن کا صحیح عنوان ہے اور یہ اُصول زندگی کے شعبوں سے
گذر کر مذہبی اعتقادات تک پُہنچ گیا ہے۔ لیکن تمام ظاہری درستی موقوف ہے
حُسنِ صحت پر جسکی ہر ہر قدم پر ضرورت ہے۔ لیکن بہت کم ایسے لوگ ہیں جو صحیح
معنوں میں اپنی تندرستی کا لحاظ رکھتے ہوں۔ البتہ قدر نعمت بعد زوال کے
مصداق جب اُس سے ہاتھ دھو بیٹھتے ہیں تو بحالئ صحت کے واسطے جدُوجہد
کرتے ہیں اور اب اون کے اغراض ماہرانِ علم الابدان سے وابستہ
ہوتے ہیں۔ مگر کتنے معالج ایسے ہیں جو اپنی ذاتی مصلحتوں کو مریضان کے
مقاصد پر قربان کر دیتے ہوں۔ اس کا جواب تقریبًا نفی میں ہے اور یہی
اصلی وجہ نسخہ جات کے سینہ بسینہ مخفی و محفوظ رکھنے کی ہے جس کی وجہ سے
یونانی طب میں ایک شانِ انحطاط پیدا ہوگئی ہے حالانکہ ڈاکٹران یوروپ نے
اس تنگ دلی سے کام نہیں لیا اور دُنیا کے کسی حصّہ میں بھی جس ڈاکٹر کو جو
تجرباتِ حاصل ہوئے تکمیلِ فن کی خاطر فوراً اظہار کر دیا اور یہی سبب ہے کہ فارما
کوپیا جیسی مستند اور مکمل کتاب تیار ہوگئی جس کے مطالعہ سے ہر وہ شخص جو مبادیات
فن سے کچھ بھی آگاہی رکھتا ہو۔ پورا فائدہ اوٹھا کر ایک حاذق ڈاکٹر کی طرح
علاج کر سکتا ہے۔

عاجز نے بزمانہ طالب علمی اتفاقیہ طور پر بعض خاص خاص نسخے حاصل کر لئے
تھے اور ممکن تھا کہ بغیر تکمیلِ فن اونہیں معلوم شدہ اجزا کو جیسا کہ فی زمانہ
کثرت سے لوگوں نے پیشہ اختیار کر رکھا ہے۔ اپنا ذریعہ معاش بنا لیتا مگر



بعض بہترین تحریکات نے مجھے فن طب و سرجری کی طرف مائل کر دیا اور بالآخر
میں نے باقاعدہ مشہور درس گاہ پرنسیز آصفیہ میڈیکل اسکول دار الاقبال بھوپال
سے طب اور ڈاکٹری میں تکمیلِ فن کی۔ اور اپنے اس شوق کی بدولت دور دراز
اقصائے ہند میں سفر کئے۔ بعض بزرگان کرام کی خدمت میں حاضر باشی
کا شرف حاصل کیا۔ سنیاسی اور مہاتماؤں سے ملا۔ کچھ وحشی قوموں کے غیر
مہذب افراد کی جڑی بوٹیاں حاصل کیں اور بیس پچیس سال کی سعی اور کوشش
کے بعد یہ کہنے کے قابل ہو سکا۔

تمتع زہر گوشۂ یافتم　　زہر خرمنے خوشۂ یافتم

اب ان تمام حاصل شدہ اجزا کی تصدیق کے لئے خود مطب شروع کر دیا۔
اپنے ہمعصر احباب اطبا اور ڈاکٹران کو وہ نسخہ جات تجربات کرنے کے واسطے
دئیے بالآخر ایک طویل ذخیرۂ اندراجات سے ایک مختصر مجموعہ مطب ایسا مکمل
ہو گیا جو عرصہ دراز سے تجربہ ہوتا چلا آرہا تھا اور بعد میں اس کی مزید تصدیق
امتحانی طور پر خوب اچھی طرح سے کر لی گئی اور جب ہر طرح اطمینان کامل ہو گیا تو جی
نہ چاہا کہ میں بھی اسی جرم کا ارتکاب کروں جس کی وجہ سے مشہور و معروف امراض
کے بہت سے مریض صحیح چارہ سازی سے محروم ہیں۔ اسلئے صرف اُن نسخہ جات
کو جو بہ اعتبار و سنیاسی اجزا۔ السداد مضرت۔ تاثیر حقیقی میرے علم و یقین میں بجا بہ
حقیقت پر مبنی تھے کتابی صورت میں ترتیب دیا اور ہر نسخہ کے ساتھ وہ تفصیلات
بھی درج کر دیں جو ابتداءً میرے علم میں آئیں اور اُس کے حصول کی محرک ہوئیں

صدف را کہ بینی ز دُر دانہ پُر
نہ آں قدر دارد کہ یک دانہ دُر

آخر میں باری تعالیٰ سے بصد عجز و نیاز یہ دُعا ہے کہ اِس کتاب کو ہر گھر میں پہنچا دے اور اپنے حبیب پاک کے طفیل سے مریضوں کو جو طب نفیس سے امداد حاصل کریں صحت عاجلہ عطا فرما۔ آمین ثم آمین۔

مصنف طب نفیس متوطن قصبہ صمدن ڈاکخانہ خاص
ضلع فرخ آباد

---



# تصدیقات طبِ نفیس

## صوفی مولانا طبیب حاذق عالیجناب حکیم عبد القادر صاحب متوطن شاہجہانپور افسر الاطباء دار الاقبال بھوپال کا طب نفیس کے متعلق اظہار خیال

طب نفیس جو آپ نے تالیف فرمائی ہے۔ میں نے اِسکو غور سے دیکھا۔ مجھے بہت پسند آئی۔ مخلوق خدا عظیم فائدہ اس سے اوٹھائے گی۔

## عالیجناب مسٹر مشیر حسین صاحب قدوائی بیرسٹر ایٹ لا اینڈ تعلقہ دار صاحب گدیہ ضلع بارہ بنکی کا اظہار خیال

طب نفیس وصول ہوئی شکریہ قبول فرمائیے۔ مجھے طب یونانی سے بڑی ہمدردی ہے اور بہت معتقد طب یونانی کا ہوں۔ میں طبیب نہیں ہوں لیکن میں نے اپنی ریاست کے حکیم صاحب کو دیدی ہے۔ آپ کی کتاب میں ذاتی تجربہ کے آپ کے نسخے ہیں اور بعض معروفہ نسخہ بھی ہیں۔ لیکن جناب لکیر کے فقیر نہیں ہیں اور معروفہ نسخوں کو زمانہ حال کے مطابق تجربہ کر کے بعد تغیر تبدل ادویات پیش کیا ہے میں اسے آپ کی تعریف سمجھتا ہوں ایک بات اور بھی واقعی بہتر ہے کہ نسخہ من پسند ہیں اب آنکھ بند رکھنے کی ضرورت نہیں ہر شخص بلا تامل استعمال کر سکتا ہے اگر چاہے حکیم ڈاکٹر سے مشورہ بھی لے سکتا ہے نیز اشتہاری ادویہ سے مخلوق بچیگی اور اس تصنیف سے خلق اللہ کو فائدہ پہونچا۔ اللہ پاک آپکو جزائے خیر عطا فرماوے۔

## ۳۔ مسز سی ہنت صاحبہ لیڈی ڈاکٹر۔ لکھنؤ

مہربانی فرماکر ایک کتاب مجھے بھیجدیجئے باعث مشکوری ہوگا۔

## ۴۔ ڈاکٹر گوہر بیگم صاحبہ لیڈی فزیشن ارنی ضلع ویلور

طب نفیس اکسیری مجربات کا مجموعہ ہے عظیم فائدہ پہنچا رہی ہے۔

## عالیجناب مرزا محمد آغا جان صاحب قاچار ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ و ناظم ضلع گورنمنٹ بھوپال مستقر نظامت رائسین

مصنف طب نفیس ذی علم اور حاذق اطبا میں سے ہیں۔ آپ نے بعد تجربہ بسیار ایسے بے نظیر اور قابل قدر نسخہ جات کا اظہار فرمایا ہے جس کو اہل فن بصیغہ راز محفوظ رکھکر اپنے مطب کا سرمایۂ ناز تصور کرتے ہیں۔ اس کتاب کے تمام نسخے علاوہ مجرب اور مُوثر ہونے کے کم قیمت اور نہایت آسان ہیں جس کی وجہ سے سخت سے سخت امراض میں ہر جگہ اس سے مدد لیجا سکتی ہے نیز اشتہاری اور اخباری ادویہ سے بے پرواہ کرنیوالی ہے۔ میری رائے میں ہر وہ شخص جو اپنی صحت عزیز رکھتا ہو اسے طب نفیس کو ضرور اپنے پاس رکھنا چاہیئے حکیم صاحب نے مخلوق پر بڑا احسان فرمایا ہے۔

## پادری ایس۔ ایم۔ پال صاحب مقام فتحگڈھ

طب نفیس ایک جلد پہلے طلب کرچکا ہوں کیا تعریف کروں۔ پادری جے مکلین صاحب کے نام ایک جلد اور بھیجدیجئے۔



## منشی محمد حامد صاحب۔ ایم۔ اے۔ ایل ایل۔ بی۔ وکیل ہائیکورٹ سکنہ قنوج

طب نفیس مصنفۂ آنجناب واقعی قابل قدر ہے۔

## منشی عبد الحفیظ صاحب اورسیر۔ کچہڑی ہوشنگ آباد

طب نفیس تجربہ سے اسم بامسمیٰ ثابت ہوئی۔ بغرض علاج دو مریض آپ کی خدمت میں حاضر ہونے کو ہیں۔ اجازت درکار ہے۔

## منشی سید نثار علی صاحب منیجر و کلرک ہمدم اخبار لکھنؤ

طب نفیس کی میں تعریف دیگر حضرات کی زبانی لکھنؤ میں سُنتا ہوں میں دعوے کے ساتھہ کہہ سکتا ہوں کہ جو طب نفیس کو مقبولیت حاصل ہوئی شاید طب میں دوسری کتاب کو حاصل ہوئی ہو۔

## روزانہ سیاست اخبار لاہور کا ریویو

طب نفیس بہایت بے نظیر طبی کتاب ہے۔ مصنف نے چیدہ چیدہ تیر بہدف نسخہ جات جو سادہوؤں۔ فقیروں۔ حاذق الاطبار سے حاصل ہوئے ہیں بعد تجربہ بسیار درج کئے ہیں ہم خریداروں کو اپنے خاص مشورہ دیتے ہیں کہ اس کے گرانقدر نسخوں سے ضرور فائدہ اُٹھائیں اور ایک روپیہ آٹھ آنہ میں یہ بیش بہا گوہر کوڑیوں کے مول سمجھیں

ہمدم۔ زمیندار۔ پیسہ اخبار۔ منصور۔ الخلیل۔ اودھ اخبار وغیرہ تقریباً

## (۹۹) اخبارات نے ایسے ہی بہترین ریویو کئے ہیں

### حکیم حاذق منشی علم الدین صاحب بھاگو والیہ مدیر المعالج امرتسر

طب نفیس میں حکیم صاحب نے ایک طویل عرصہ کی جد وجہد کے بعد خاص خاص نسخہ جات جو بار ہا تجربہ میں مفید ثابت ہوئے درج کر دیے ہیں ہم نے تمام نسخہ جات کو تحقیقی نظر سے جانچا ہم کہہ سکتے ہیں کہ طب نفیس واقعی قابل قدر اور بعض بعض نسخوں کے اظہار میں تو کمال دریادلی کے ساتھ کام لیا ہے اطبائے عظام اور ناظرین کرام کو شوق کے ساتھ طب نفیس خرید فرما کر مصنف کی حوصلہ افزائی کرنا چاہئے۔

اسی طرح مدیر صاحب الحکیم رسالہ طبی لاہور۔ حامی الصحت رسالہ لاہور تبصرۃ الاطبا شاہدرہ لاہور وغیرہ رسالہ جات نے بہترین ریویو فرمائے۔ جسکا درج کرنا ہم ضروری نہیں سمجھتے۔

### حکیم رئیس احمد صاحب مستند طبیہ کالج دھلی متوطن بدایونی حال مقیم کانپور مکھنا بازار

طب نفیس کے چند نسخوں کا تجربہ کیا اکسیر صفت ثابت ہوے دیگر نسخہ جات بھی ایسے ہی ہوں گے۔

### حکیم جے رام انند صاحب منیجنگ پروپرائٹر بھارت ہتیشی اوشدھالیہ کیرت پور ضلع ہوشیار پور



اوّل اوّل طباعت طب نفیس سے قبل تمام حکماء ڈاکٹر وید صاحبان کی خدمت میں اشتہارات مرسل ہوئے۔ صاحب موصوف نے اپنی تحریر میں بہت کچھ سخت سست الفاظ لکھے جس کا ہم خلاصہ درج کرتے ہیں۔ اشتہار میں صحیح معنوں میں یہ لکھا گیا تھا کہ ہم نے پہاڑوں جنگلوں اور مختلف شہروں میں اپنی عمر کا بیشتر حصہ خاک میں ملا کر یہ نسخہ حاصل کئے ہیں اس پر حکیم صاحب نے طب نفیس کی ایک فرمایش بھیجتے ہوئے یہ بھی لکھا کہ جب آپ نے اپنی عمر کا بیشتر حصہ خاک میں ملا دیا تو وہ خاک بھی کیمیا کا اثر رکھتی ہوگی میں نے کچھ بھی جواب اس کا نہ دیا اور کتاب روانہ کردی۔ مابعد معترف ہو کر یہ الفاظ لکھ کر بھیجے۔

طب نفیس واقعی بے مثل بے نظیر نایاب گوہر ثابت ہوئی آپ نے فیاضی اور دریادلی سے کام لیا جسقدر نسخہ ہم نے تجربہ کئے لاثانی اور اکسیر صفت ثابت ہوئے ایسے اور بھی ناظرین کے خطوط موصول ہوئے۔ کسی نے قزاق کسی نے لوٹیرا کسی نے ڈاکو لکھا۔ یہ سب کچھ محض اشتہار دیکر خطابات اور اعزازات حاصل کئے ایسی تمام باتوں کو لکھنا فضول ہے جسقدر تصدیقات کتاب کے متعلق آئی ہیں نہایت اختصار کے ساتھ درج کیجاتی ہیں اگر ہم تمام تصدیقات بعینہٖ درج کریں تو دس بیس جزو کی کتاب ایک ضخیم بنجاتی ہے۔ اس لئے جملہ تصدیقات کو نظر انداز کیا جاتا ہے۔ بعد ملاحظہ و تجربہ خود کتاب کی اصلی حقیقت کا انکشاف ہو جائیگا بس[لہ]

رقیمہ۔ احقر الزمن سید محمود الحسن عفی عنہٗ
مصنف طب نفیس

لہ سب سے بڑی اور اطمینانی تصدیق ہم اسی کو سمجھتے ہیں "

## تصدیق نمبر ۱۔ حکیم محمد احسن صاحب اپر برہما سے لکھتے ہیں۔

میں زکام نزلہ کی شکایت میں مبتلا تھا۔ اوّل معمولی نسخہ دائمی نزلہ اور شربت والا بنایا اس سے کسیقدر فائدہ ہوا پھر جوشاندہ کھانسی پیکر پھر دائمی نزلہ کا نسخہ استعمال کیا نزلے کی شکایت بفضلہ مطلق رفع ہو گئی پھر کمزوری دماغ کا نسخہ بنایا بہت مفید نکلا اس کے بعد درد سر کا علاج کیا۔ اللہ پاک نے اس سے بھی نجات دی۔ آپ کی کتاب برکت سے بھری ہوئی ہے ورنہ ہم نے قریب قریب پہلے بھی ایسے نسخہ استعمال کئے تھے لیکن فائدہ نہ ہوتا تھا۔ باری تعالے آپ کو اچھا رکھے۔ آمین ثم آمین۔

## تصدیق نمبر ۲۔ منشی غلام مصطفےٰ صاحب چاندپور سے لکھتے ہیں

بالوں کو محفوظ رکھنے والے صفحہ ۴ کے ہر دو نسخے بنائے جس سے پورا فائدہ ہو گیا۔ بالوں کا گرنا بند ہو گیا اور خوب گنجان اور دراز ہو گئے۔ اسکے بعد ایک مار ماہی والا طلاء بنایا پھر بواسیر خونی کے واسطے ہار سنگھار والا نسخہ ایک دن کا عمل کیا۔ میرے والد صاحب کو بکثرت خون جاتا تھا۔ بالترتیب ہر دو نسخوں سے شفا رکلی عطا ہو گئی۔ ایک صاحب نے انڈے کا تیل اپنی لڑکی پر استعمال کرایا۔ وہ بھی اچھی ہو گئی۔ تمام بال اس کے اڑے ہوئے تھے شکایت رفع ہو گئی۔ میں خود پتھری کے مرض میں مبتلا تھا صفحہ ۱۴ والے نسخہ سے ریزہ ریزہ ہو کر پتھریاں خارج ہو گئیں۔

## تصدیق نمبر ۳۔ جناب حکیم احمد علی صاحب ملک سندھ سے تحریر فرماتے ہیں

طب نفیس کا صفحہ ۸ مرگی والا نسخہ اور ام الصبیان کا نسخہ اور ہر دو نسخے سرمہ ناطورۃ العین کے بڑے اکسیر نکلے اور تمام مریضوں کو فائدہ ہو گیا اب میں اس کے اکسیر نسخے تجربہ کر کے اطلاع دونگا۔ میں سیاح ہوں مختلف امراض کے اکثر مریض مجھے ملتے ہیں بس طب نفیس کے تمام نسخوں سے اب علاج کیا کرونگا۔ درحقیقت بڑے تجربہ کے بعد یہ نسخے آپ نے درج فرمائے ہیں۔

## تصدیق نمبر ۴۔ حکیم احمد اللہ صاحب بلوچستان سے لکھتے ہیں

میں نے ایک فالج کے مریض پر رات دن مالش سے کام لیا خدا نے اچھا بالکل کر دیا۔ پھر آپ کا آنکھوں کا سریع الاثر سرمہ استعمال کیا خیر یہ تو عام مشہور معمولی نسخہ ہے لیکن ایک دن میں اچھا کرنے والا نسخہ توڑا کٹری دوا زنک سلفاس سے بہتر نکلا۔ شدید درد بے چینی سرخی سب تین دن میں رفع ہو گئی ایک عورت کو آنکھ سے کم دکھلائی دیتا تھا اور ہمیشہ آنکھ سرخ رہتی تھی سیاہ سرمہ کے استعمال سے رفع ہو گئی۔

## تصدیق نمبر ۵۔ جناب منشی ہدایت محمد خان صاحب پے سار جنٹ اسپیشل رزرو ریاست اندور

میں نے دو نسخے خود اپنے روبرو تجربہ کئے بڑے اکسیر صفت ثابت ہوئے۔ پہلا نسخہ شاہی منجن کا دوسرا جماع کے بعد جو کمزوری محسوس ہوتی ہے اسکا نسخہ بالترتیب ہر دو نسخے صحیح نکلے۔ طے الارض کا تعویذ منگانا چاہتا ہوں اور چند اشخاص کو اور آمادہ کر رہا ہوں۔ فی الحال چار جلد حسن یوسف بھیجدیجئے۔

## تصدیق نمبر ۶۔ حکیم محمد یار خان صاحب موضع سمرا ڈاکخانہ اٹھیا ضلع (پرتاب گڈھ)

دمہ کا مریض دو سال تک ڈاکٹری اور یونانی علاج سے مایوس ہو کر سخت پریشان حال تھا لیکن بطفیل آن قبلہ سم الفار والے نسخے سے بفضلہ تین دن میں اچھا ہو گیا اور ہزاروں دعائیں آپ کو دے رہا ہے۔ آپ نے طب نفیس کیا لکھی ہے دریا کو کوزہ میں بند کیا ہے اللہ پاک آپکو اچھا رکھے کیا گوہر نایاب کتاب لکھی ہے۔

## تصدیق نمبر ۷۔ منشی عبد الصمد صاحب حیدر آباد سندھ سے لکھتے ہیں

میں نے اختلاج قلب اور سل کا نسخہ تجربہ کیا۔ لاثانی نکلا اور جوب ہاضم عجب غضب کی گولیاں ہیں۔ آپ نے واقعی طب نفیس لکھ کر بڑا کمال کیا ہے۔ ہم تو آپ کی کتاب کا نام ہی پڑھ کر سمجھ گئے تھے کہ جس طرح کتاب کا نام طب نفیس ہے اوسکا مصنف بھی بے نظیر اور نسخے بھی سریع الاثر ضرور ہوں گے۔

## تصدیق نمبر ۸۔ حکیم شمس الدین صاحب ضلع لاڑکانہ سے تحریر فرماتے ہیں

طب نفیس کا ایک نسخہ اختلاج قلب روح گلاب والا اور جلاب والی گولی کا نسخہ تیر بہدف نکلا خدا آپکی عمر میں برکت دے اور ایسے بہترین نسخہ جسقدر ہوں آپ فوراً کتابی صورت میں پیش کر دیں۔ ہم ہر تصنیف کے خریدار ہیں۔

## تصدیق نمبر ۹۔ منشی نادر حسین صاحب قصبہ ملیح آباد سے لکھتے ہیں

اکسیر شلم کا نسخہ میں نے خود بنا کر استعمال کیا نہایت مفید ثابت ہوا۔

## تصدیق نمبر ۱۰۔ مولوی کریم اللہ صاحب ریاست حیدر آباد دکن سے (تحریر فرماتے ہیں)



آپ کے طب نفیس کے پانچوں نسخے خرابی جگر کی اصلاح کرنے والے چند مرضاء پر تجربہ کئے۔ خدا کے فضل و کرم سے سب اچھے ہو گئے ایسے آسان چٹکلہ اور پھر آپ کا بعد تجربہ۔ ایسے مہلک امراض پر کامیابی پھر دریا دلی کے ساتھ اظہار اور پھر نسخہ پر آپ کا پورا پورا اطمینان دلانا درحقیقت یہ دیگر طبی کتب میں نہ پایا گیا آپ قابل تحسین ہیں۔

## تصدیق نمبر ۱۱۔ حکیم جگناتھ صاحب مقام دھوڑی منڈی علاقہ پٹیالہ

طب نفیس کا طحال والا نسخہ صحیح نہ نکلا۔ اس سے معلوم ہوا کہ آپ کے دیگر کتب کے نسخہ جات بھی ایسے ہی ہوں گے۔ کیا آپ اس تحریر کا جواب مرحمت فرمائینگے۔

**ہمارا جواب۔** بھائی صاحب آپ کے مریض نے پرہیز نہ کیا ہوگا یا ممکن ہے کہ اور کوئی بات ہو گئی ہو۔ ادویہ خراب ہوں گی۔ بہرحال مجھے اس کے فضل و کرم سے ہر نسخوں پر پورا اطمینان ہے آپ دیگر مرضاء پر تجربہ فرمائیے۔

**دوسرا خط۔** طحال کا نسخہ مکرر سہ کرر استعمال ہوا کہنہ طحال کافور ہو گئی۔ نسخہ اکسیر سوزاک بڑا سریع الاثر نکلا سوزاک کا مریض بالکل اچھا ہو گیا۔ آپ کی کتاب اکسیر صفت ہے قیمت کتاب بہت کم ہے ہر تصنیف کا میں خریدار ہوں۔ آپ نے جو گوڑ مار بوٹی روانہ فرمائی سو ہم نے مرض ذیابیطس کے چند مریضوں پر اس نسخہ ذیابیطس کا امتحان کیا یہ نسخہ اکسیر اعظم ثابت ہوا اور مریضان رو بہ صحت ہیں۔

## تصدیق نمبر ۱۲۔ حکیم نیاز احمد صاحب اجنوتانہ کشمیر سے لکھتے ہیں

طب نفیس کے تمام مکمل بخارات کے نسخے میں نے اور میرے احباب نے بنا کر تجربہ کئے۔ شربت گولیاں وغیرہ الغرض کسی نسخہ کی بابت قطعی یہ نہیں کہا جا سکتا کہ سب سے بڑھ چڑھ کر کونسا نسخہ ہے۔ جو نسخہ بخار کا جس مریض پر استعمال کیا تین دن میں صحت۔ چونکہ میں ایک سفری شخص ہوں اس لئے آپ جلد ہمارے خطوط کا جواب دیا کیجئے۔ جب تک آپکا جواب موصول نہیں ہوتا ہے طبیعت متفکر رہتی ہے۔ کتابوں کی فرمائشات میں برابر بھیجتا رہونگا۔

## تصدیق نمبر ۱۳۔ حکیم محمد رضا صاحب کانپور سے تحریر فرماتے ہیں

طب نفیس کا نسخہ صفحہ ۴۷ والا سفری میں نے قریب قریب تمام امراض میں امتحان کیا بڑا اچھا ثابت ہوا۔ اور لیموں کا غذی والا نسخہ تیر بہدف نکلا اور فی الفور مریض بچ گیا۔ بواسیر کے آنبہ ہلدی والے نسخہ سے بواسیر کو آرام ہو گیا اور میرے ایک دوست کو بواسیر ریاحی کی شکایت تھی فرفیون والا نسخہ تیر بہدف نکلا۔ ایسے بیش بہا نسخے آپ نے اب تک کیوں نہیں ظاہر فرمائے جو مخلوق منتفع ہوتی۔ برائے خدا اب جناب والا جو جو تصانیف زیر طبع ہوں اونکو جلد طبع کرا دیجئے بڑی مہربانی ہوگی۔

## تصدیق نمبر ۱۴۔ سید منشی حبیب الحسن صاحب مقام نرور سے لکھتے ہیں

کہ آپ کا گٹھیا کا نسخہ مالش والا اور چوب چینی کا ایک شخص پر استعمال ہوا۔ لاچار اور مجبور ہو گیا تھا اب بالکل اچھا ہے۔ مابعد زعفران والا نسخہ استعمال کرایا گیا۔



## تصدیق نمبر ۱۵۔ حکیم احمد حسین صاحب بمبئی سے تحریر فرماتی ہیں

کہ آتشک کا عجیب غریب نسخہ بہت دیر میں تیار ہو سکا اس لئے اول مرہم آتشک اور سفوف آتشک کا تجربہ کیا سریع الاثر نسخے ثابت ہوئے پھر دوسرا نسخہ یہ بہت لاثانی نکلا۔ سفوف گلنار جدید سوزاک میں کسی قدر بہتر ہے البتہ پچکاری کا نسخہ بہت بے نظیر ہے اور روغن خیری والا درحقیقت ہمہ صفت موصوف ہے۔

## تصدیق نمبر ۱۶۔ منشی عابد حسین صاحب ضلع سہارنپور سے تحریر فرماتے ہیں

طب نفیس صفحہ ۲۵ تخم اوٹنگن والا نسخہ دوسرا قوت باہ کا انڈوں والا نسخہ تیسرا سوزاک کا کہیل پھٹکری والا نسخہ چوتھے اجد مقوی باہ والا نسخہ پانچواں ضعف کمر کا نسخہ یہ تمام نسخے بعد تجربہ اکسیر الاثر ثابت ہوئے۔

## تصدیق نمبر ۱۷۔ حکیم محمد علی صاحب صوبہ مدراس سے لکھتے ہیں

اس جریان کے موذی مرض سے اکثر لوگ پریشان ہیں۔ طب نفیس کے چند نسخے تجربہ کرنے کے بعد مجھے کچھ اس کے نسخوں سے عشق پیدا ہو گیا پہلے جریان کا خصیۃ الثعلب والا نسخہ پھر سفوف جریاں کثیر النفع مابعد سرعت انزال کا نسخہ پھر حلوائے بے نظیر کا نسخہ پھر نامردی اور معجون جوزی والا نسخہ بالترتیب چند مریضوں پر امتحان کرنے سے نہایت مجرب بالمجرب ثابت ہوئے۔

پھر ایک طلاء کا نسخہ سستی اور کمزوری والا جس کا آپ نے بالترتیب علاج

کرنے کی ہدایت فرمائی ہے مطلق گئے گذرے ہوئے اور کسی قدر خمی کا مریض تھا اللہ پاک نے شفاء کلی عطا فرمائی۔

## تصدیق نمبر ۱۸۔ حکیم رام نراین صاحب ضلع بارہ بنکی سے تحریر فرماتے ہیں

ہم دیہاتی طبیب ہیں کتاب میں آسان چٹکلہ دیکھ کر اُنکا تجربہ کرتے ہیں۔ کثرت احتلام والا نسخہ صفحہ ۵۵ کف دریا والا نسخہ اور صفحہ ۵۷ بھوسی اسپغول مع ببول وکشتہ قلعی والا نسخہ بعد امتحان نہایت سریع الاثر نکلے پھر سفوف ممسک صفحہ ۶۰ اور ایک ملذذ والا نسخہ الغرض آپ کی کتاب کے تمام نسخے ہر امراض کے از بس مفید ہوں گے۔

## تصدیق نمبر ۱۹۔ مولوی شاہ حکیم دلبر حسین صاحب ضلع بلہاری

معجون صفحہ (۱) تجربہ شدہ بڑی مفید نکلی۔ دوسرا روغن دارچینی والا طلاء لیکن یہ نسخہ بہت معمولی شکایت کو رفع کر سکتا ہے اور ایسے ہی تخم ستیاناسی والا البتہ طلاء بے نظیر مار ماہی اور حبوب اکسیر الاثر اور معجون سیلان الرحم یہ تجربہ سے عجیب غریب ثابت ہوئے اور مایوس نیز شکایت نسواں کا مریض فوراً بالترتیب دو ہفتہ کے اندر اندر اچھے ہو گئے۔ واقعی جناب والا کی تصنیف نہایت لاثانی اور جواہرات کی ٹوکری سمجھنا چاہیئے۔

## تصدیق نمبر ۲۰۔ لالہ الشیر داس صاحب وید ضلع کوہاٹ سے

ایک عورت کا ایام ماہواری بالکل بند تھا۔ آپ کے نسخہ فرزجہ پوٹلی بنا کر ایک ہفتہ



استعمال کرا دینے سے ایام بھی جاری ہو گئے اور اس کی وجہ سے دیگر عوارضات جو پیدا ہو گئے تھے۔ وہ بھی بتدریج رفع ہو رہی ہیں۔

کنٹھ مالا کا نسخہ بڑا بے نظیر نکلا۔ ناصور کے واسطے قیا در بھیجد یجئے۔ داد کے نسخے بہت عمدہ ہیں صاف داد چلا جاتا ہے۔ خارش کے نسخے بھی نہایت اعلیٰ درجہ کے ہیں اور کئی مریض اس کے بالکل اچھے ہو چکے ہیں۔ اب مرہم کے نسخے ہر دو بناؤنگا اور پھر بعد تجربہ ناصور اور مرہموں کی اصلی کیفیت سے مطلع کرونگا۔

**نوٹ**۔ ہزار ہا تصدیقات مختلف نسخوں کی ایک ایک دو دو کا تجربہ کرنے کے موصول ہوئی ہیں۔ ہم درج کرنے سے قاصر ہیں۔ محض اطمینان کی خاطر درج کیجاتی ہیں ورنہ ہم تو یہ سمجھتے ہیں کہ آپ کسی مرض سے صحت یاب ہو جاویں۔ بس یہی تصدیق ہے

## دردِ سر

ایک شریف خاندان کے ایک معزز شخص جو ایک اعلیٰ عہدہ پر ممتاز تھے انکی اہلیہ صاحبہ ہمیشہ دردِ سر میں مبتلا رہتی تھیں۔ مشہور و معروف اطبا ر اور ڈاکٹر صاحبان کا علاج عرصہ تک کرتے رہے۔ لیکن افاقہ نہ ہوا۔ اتفاق سے وہ مراد آباد تشریف لائے اور ایک بزرگ کی خدمت میں حاضر ہو کر سارا حال اپنی اہلیہ کا سُنایا اور تعویذ کے خواہشمند ہوئے شاہ صاحب نے فرمایا کہ آپ گھبرائیے نہیں میرے اُستاد نے ایک نسخہ مجھے دردِ سر کا بتلایا تھا اور یہ فرمایا تھا کہ دردِ سر خواہ کسی وجہ سے پیدا ہو گیا ہو۔ فوراً چلا جاتا ہے۔ چنانچہ وہ نسخہ عطیہ شاہ صاحب استعمال کیا گیا عجیب و غریب ثابت ہوا۔ مریضہ کی شکایات رفع ہو گئیں۔ میں نے وہ نسخہ صاحب موصوف سے حاصل کیا جس کو ہمیشہ استعمال کرتا ہوں اِس وقت تک بفضلہ دردِ سر کے واسطے کسی دوسرے نسخہ کی ضرورت نہیں پڑی۔
مختلف حصص ہند میں سیاحت کی اور ہر مقام پر اس نسخہ کا امتحان کیا تیر بہدف پایا۔ وہ نسخہ یہ ہے۔

ھوالشافی

مرکی۔ بزرالبنج۔ آفیون۔ تخم کاہو۔ صندل سفید۔ ہر ایک پانچ ماشہ۔
کندر۔ انزروت۔ گل آرمنی۔ آملہ خشک ہر ایک ۲ ماشہ۔ عرق گلاب اور کاہو بقدر ضرورت، عرق گلاب اور کاہو کے پانی میں خوب باریک پیس کر تین تین ماشہ کی ٹکیاں بنالیں۔

### ترکیب استعمال



ایک ٹکیہ وقت ضرورت پانی میں گھس کر پیشانی پر لیپ کر دیں فوراً دردِ سر کافور ہو جاتا ہے نصف سر کا دردِ سر جس کو شقیقہ کہتے ہیں اُس کو بھی نفع عظیم پہنچاتا ہے یہ نسخہ پھر مجھے چند مفید تجربہ شدہ کتب میں بھی نظر سے گذرا اور بہت تعریف اِس نسخہ کی لکھی ہوئی اُن کتب میں پائی۔ مزید اطمینان۔ ملاحظہ ہو تصدیق نمبر (۱)
**فائدہ**۔ دردِ سر اور شقیقہ کا نسخہ ایک ہیضہ کے بیان میں لکھا گیا ہے وہ بھی نہایت اچھا ہے اور اُس کے لگانے سے بھی دردِ سر فوراً چلا جاتا ہے۔

## کمزوری دماغ کا بے نظیر نسخہ

| صدف صادق | طباشیر | دانہ الائچی خورد | ورق نقرہ |
| --- | --- | --- | --- |
| ا ماشہ | ۲ ماشہ | ۲ ماشہ | ۳ ماشہ |

چھ گھنٹہ شیشی میں کھرل کر کے محفوظ رکھیں۔

### ترکیب استعمال

| تخم خشخاش | مغز بادام شیریں | دانہ الائچی خورد | مصری | مکھن |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| ۱۰ ماشہ | ۵ عدد | نصف ماشہ | ۱۰ تولہ | ۲ تولہ |

اوّل خشخاش بادام اور الائچی کو پانی میں پیس کر پھر مصری اور مکھن ملائیں جب بطور حلوے کے ہو جاوے ورق نقرہ والا سفوف تین رتی ملا کر کھا لیا کریں۔ یہ ایک خوراک ہے۔ اسی طرح روزانہ تیار کر کے ایک ہفتہ یا دو ہفتہ استعمال کریں
(ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱)

## دائمی نزلہ زکام منتخب نسخہ

ایک صاحب ہمیشہ اِس عارضہ میں مبتلا رہتے تھے ایک طبیب حاذق نے ذیل کا

نسخہ معہ ایک شربت کے تجویز کر دیا ۔ ہمیشہ کے واسطے زکام نزلہ کی شکایت رفع ہوگئی ۔ میں نے اس نسخہ کو حاصل کیا جو بہت مجرب ثابت ہوا وہ نسخہ بجنسہ ذیل میں درج ہے ۔

ہوالشافی

| پان بنگلہ | لونگ | افیون | زعفران | خوب باریک پیس کر بقدر نخود گولیاں ۔ نصف چھٹانک روغن |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| ۵۰ عدد | ۵ عدد | نصف رتی | ۱ ماشہ | |

گاؤ میں بھون لیں ۔ پھر گولیاں علیحدہ اور تیل علیحدہ محفوظ رکھیں صبح اور شام دو دو گولی کھائیں اور سوتے وقت چار چھ قطرے تیل ناک میں ڈال کر اوپر کو کھینچیں چند روز کے استعمال سے بفضلہ ہمیشہ کے واسطے آرام ہو جاتا ہے نہایت مجرب زود اثر نسخہ ہے ۔

## شربت برائے نزلہ زکام

یہ شربت معمولی نزلہ زکام میں بھی از حد مفید ہے اور کھانسی کو بھی نفع عظیم پہنچاتا ہے ۔

ہوالشافی

صندل سفید ۔ گاؤزبان ۔ ہنسراج ۔ عود صلیب ہر ایک دو دو تولہ ۔ ملیٹھی سونف ۔ خطمی ۔ گلاب کے پھول ہر ایک ایک تولہ ۔ مویز منقی پچیس عدد پوست خشخاش ایک تولہ ۔ قند سفید ایک سیر ۔

ترکیب

شب کو سیر بھر پانی میں بھگو دیں صبح جوش دیں جب نصف پانی رہجائے اُتار کر چھان کر پھر اس پانی میں شکر ڈال کر قوام تیار کر کے بوتل میں محفوظ رکھیں اور روزانہ چار تولہ سے آٹھ تولہ تک تھوڑے تھوڑے وقفہ کے ساتھ چاٹ لیا کریں



معمولی زکام نزلہ کا علاج مقامی طبیب سے کرائیں ۔ ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱ ۔

**فائدہ** ۔ بعض اوقات جب زکام بگڑ جاتا ہے تو کانوں سے کم سنائی دینے لگتا ہے اس کے واسطے برگ مدار کے سیدھی طرف روغن گاؤ لگا کر گرم کر کے کانوں پر ہر دو طرف باندھنے سے تمام ریاح خارج ہو کر یہ شکایت دو چار دن میں رفع ہو جاتی ہے ۔

## بالوں کو محفوظ نرم سیاہ رکھنے والا نہایت مجرب اطمینانی نسخہ

| پوست آملہ | پوست بہیڑا | مازو | چھالیا | پوست ہلیلہ کابلی | گلنار | تترک |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| ۲ تولہ | ۱۰ تولہ | ۱۰ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۶ ماشہ | |

| یعنی سماق | زیرہ گلاب | مصطگی | پوست انار شیریں |
| --- | --- | --- | --- |
| ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ |

سب کو ڈیڑھ سیر پانی میں جوش دیں جب نصف پانی رہجائے اُتار کر خوب مَل چھان کر پھر پاؤ بھر گل روغن اور پاؤ بھر میٹھا تیل ڈال کر جلائیں جب پانی جل کر تیل رہجائے بوتل میں محفوظ کر کے رکھیں ۔

**فائدہ** ۔ اس تیل کو روزانہ بالوں میں ایک مرتبہ کسی وقت لگانا چاہئے اس تیل کے استعمال سے جسقدر خراب بال اور کمزور ہوں گے گر جائیں گے اور پھر نئے بال مستحکم اور سیاہ پیدا ہوں گے ۔ یہ تیل تقویت دماغ میں بھی بہت مفید ہے ۔ بزمانہ انفلوئنزا اکثر عورتوں کے تمام بال گر گئے ۔ اسی نسخہ کو استعمال کرایا بفضلہ پہلے سے بھی زیادہ گنجان بال پیدا ہوگئے ۔ اگر مزاج سرد واقع ہوا ہو ۔ تو بالچھڑ اور بابونہ کے پھول اور لونگ چھ چھ ماشہ اضافہ کر کے جوش دیں ۔ مزید اطمینان

کے لئے ملاحظہ ہو تصدیق نمبر۲-

## گنجان اور دراز کرنے والا عمر بھر بالوں کو سیاہ رکھنے والا مفت کا چٹکلہ

بزمانہ طالب علمی، میں سفر میں تھا۔ ایک اسٹیشن پر بغرض تفریح اترا۔ مسافر خانہ میں دیکھا کہ چند عورتیں اور اون کے ہمراہ ایک صاحب بیٹھے ہوئے ہیں۔ میں نے دیکھا کہ اُن عورتوں کے بال کمر سے نیچے تک ہیں اور بہت سیاہ نہایت خوشنما معلوم ہوتے ہیں۔ دریافت کرنے پر معلوم ہوا کہ دکن کے رہنے والے ہیں پھر بالوں کے متعلق دریافت کیا تو فرمانے لگے کہ ہمارے یہاں عموماً عورتیں سینکا کائی سے بال دھوتی ہیں اور اوپر سے ناریل کا تیل خفیف سا سر میں ڈالتی ہیں (سینکا کائی کی آنکھ میں چھینٹ نہ پڑنا چاہئے بہت تیز لگتی ہے نقصان رساں مطلق نہیں اس سے اطمینان رکھیں) اس سے بالوں میں مثل ریشم کے ترقی اور چمک پیدا ہو جاتی ہے اور بال بہت جلد بڑھتے ہیں ایک خاص بات اس میں یہ بھی ہے کہ اگر بدن پر خوب مل کر غسل کیا جاوے تو تمام جسم کا میل کاٹ دیتی ہے اس کو باریک پیس کر بھگو دیتے ہیں اور پھر بالوں کو اس سے دھوتے ہیں۔

میں نے سینکا کائی کا استعمال ہزاروں پر کرایا۔ آپ مبالغہ سمجھیں گے۔ خود تجربہ تھوڑے روز کر کے دیکھ لیجئے۔ یا گھروں میں اپنی عورتوں کو ہدایت فرما دیجئے کہ وہ اسی سے سر کو ہفتہ میں دوبار صاف کیا کریں۔

**فائدہ**۔ ہزارہا اشخاص نے مجھے لکھا کہ آپ سینکا کائی بھیج دیجئے۔ اگر ضرورت



سمجھیں۔ منگا لیں۔ محض آپ کے امتحان کی خاطر روانہ کر دی جاوے گی۔ ایک روپیہ سے کم کی ہرگز تعمیل نہ ہوگی۔ ملاحظہ ہو تصدیق نمبر۲-

## سیاہ بال عمر بھر سفید نہ ہوں

مدرسہ اشاعت العلوم سرائے خام بریلی میں جب میں عربی کی تعلیم حاصل کرتا تھا۔ اوس زمانہ میں ایک شخص سرائے میں آکر مقیم ہوئے۔ ایک دن میں بھی اُن سے ملنے کے واسطے گیا وہ اُسوقت اپنے سر اور بالوں کو دھو رہے تھے۔ مجھ سے فرمانے لگے کہ مولانا یہاں سرسوں کا تیل کہاں پر ملتا ہے میں نے کہا کہ جناب والا میں ابھی لائے دیتا ہوں۔ تیل لاکر میں نے اُن کو دیا۔ وہ فرمانے لگے کہ جو کام میرے لایق ہو۔ میں اوس کی تعمیل کرونگا اور طلبا کی خدمت کرنا ہمارا فرض ہے آپ ایک دن نائب رسول ہو کر نکلیں گے۔ میں نے کہا کہ جناب والا آپ کے بال دیکھ کر مجھے رشک آتا ہے۔ کس چیز سے آپ بال دھوتے ہیں (اگر آجکل کے زمانہ کے ہوتے تو عمر بھر نہ بتلاتے اور اگر بتلاتے بھی تو سو نخرہ کرتے مثلاً لکھتا ہوں کہ عموماً یہ فیشن نکلا ہے کہ ہر خط کے آخر میں یہ لفظ لکھ مارتے ہیں، کاروبار لایقہ سے یاد فرمائیں اور جب کسی کام کے واسطے لکھا جاتا ہے تو آنکھیں چُراتے ہیں) فوراً اُن حضرت نے فرمایا کہ آملہ خشک اور چھوٹی ہڑ۔ ریٹھہ۔ بیر کی پتی یہ چاروں چیزیں ایک ایک تولہ لیکر پانی میں جوش دیکر پھر بالوں کو اس سے دھوتا ہوں اور بعدہٗ سرسوں کا تیل اوپر سے لگا لیتا ہوں۔ ۱۰ سال کی عمر سے آج اسّی برس کی میری عمر آئی ہے بفضلہ ایک بال میرا سفید نہیں ہے اور ہفتہ میں دو مرتبہ دھونا میرا معمول ہے۔

## سفید بالوں کا اندر سے سیاہ نکلنا

یہ نسخہ نہایت بے نظیر ہے اور ایک ہمارے کرمفرما نے بہت مشکل سے بتلایا۔ قصہ اس کا بہت طول طویل ہے اس کو نظر انداز کرتا ہوں اور بجنسہ نسخہ لکھتا ہوں۔

آملہ خشک یا تر، دس سیر۔ کچلہ دس سیر۔ مٹی معمولی دس سیر۔ بہلا نواں تیس سیر۔ سب اشیاء کو ایک بہت بڑے ظرف یا کسی پختہ حوض میں ڈال کر پھر اس میں اسقدر پانی ڈالو کہ دوا سے سہ چند ہو جاوے۔ اب اسکو سڑنے دو اور جب کھاد بنجاوے اس وقت کسی محفوظ جگہ پر ڈال کر پھر اس میں میتھی تھوڑی سی بو دو اور اوس کی پوری پوری حفاظت کرو۔ جب پتیاں خوب نکل آئیں اوسوقت چار ماشہ سے کھانا شروع کرو اور روزانہ سہ سہ ماشہ بڑھاتے جاؤ۔ جس حد تک برداشت ہو سکے۔ بھاجی۔ گوشت میں پکا کر کھاؤ۔ ویسے ترکاری بنالو۔ اور کھاتے رہو۔ جب بیج تیار ہو جاویں تو ہمراہ شیر گاؤ روزانہ تین ماشہ کھانا شروع کرو۔ اگر اس کے کھانے سے گرمی اور خشکی معلوم ہو تو گھی کا استعمال زیادہ کرنا چاہئے اور دودھ بھی زیادہ پینا چاہئے۔ ترشی۔ بادی اور تیل وغیرہ سے پرہیز لازم ہے۔ اس نسخہ کا استعمال چالیس دن تک رہیگا کہ اس درمیان میں انشاء اللہ العزیز اندر سے بال سیاہ نکلنا شروع ہو جاویں گے۔

## خضاب لاجواب

کا ایک نسخہ طب نفیس کا پہلا اڈیشن جو طبع ہوا ہے اس میں درج کیا گیا تھا چونکہ وہ کثیر الاجزا اور دقت طلب تھا اس لئے دوسرے اڈیشن میں اوسکو خارج



کر دیا ہے۔ اور نہایت آسان نسخہ مرتبہ عاجز حسن یوسف میں لکھدیا گیا ہے۔ اگر ضرورت سمجھیں حسن یوسف منگالیں اور پورا پورا فائدہ اوٹھائیں۔ مکرر اس نسخہ کو ہم یہاں درج کرنا مناسب نہیں سمجھتے۔ اور نہ اس سے بہتر مجھے کوئی دوسرا نسخہ معلوم ہے۔ ورنہ ہم ضرور درج کرتے۔

سفید بالوں کو سیاہ کرنے والا نسخہ مجھے بہت سے احباب نے مختلف اوزان اور مختلف طریقوں سے بتلایا۔ لیکن مجھے خود جب اچھی طرح اطمینان ہو گیا۔ اسوقت درج کیا ہے۔ یہ نسخہ بہت آسانی کے ساتھ چند اشخاص کی شرکت سے بنایا جا سکتا ہے۔ اور پھر اس سے ایک ہی فائدہ نہیں ہے بلکہ اس کے استعمال سے قوت باہ اسقدر بڑھجاتی ہے کہ اس کا قابو میں رکھنا محال ہو جاتا ہے۔

**نوٹ**۔ نصف یا چہارم ہرگز نہ بنائیں۔ پورے اجزا ملا کر تیار کریں۔

## بالوں کا کثرت سے پیدا ہونا

ایک لڑکی جس کے سر پر بہت ہی کم بال تھے۔ اُس کے والدین نے مجھے لڑکی کو دکھلایا اور کہا کہ اس کے پیدائشی بال ایسے ہی ہیں۔ میں نے انڈے کا تیل نکالکر دو ہفتہ تک سر پر لگایا۔ بکثرت بال پیدا ہو گئے۔ پھر چند مرضا پر تجربہ کیا عجیب سریع الاثر ثابت ہوا۔

**نوٹ**۔ انڈوں کو اوبال کر اس کی زردی نکال کر ذریعہ ڈول جنتر تیل بآسانی نکل آتا ہے۔

(ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۲)

## مرگی کا تجربہ شدہ عجیب و غریب نسخہ

ایک مریض مرگی کا جس کو شبانہ روز میں کئی کئی بار مرگی کا دورہ ہوتا تھا اور جن کے علاج سے اوس کے والدین عاجز آ کر بالس بریلی میں ایک درویش کامل کا نام سنکر بغرض علاج اون کو لائے۔ فقیر صاحب کی خدمت میں بہت کچھ عرض معروض کی لیکن اُن بزرگ صاحب نے فرمایا کہ کسی طبیب حاذق سے اسکا علاج کراؤ بہت سے اشخاص اس جگہ پر موجود تھے۔ ایک صاحب نے مریض کے حال اور اون کی پریشانی کو دیکھ کر فرمایا کہ بھائی صاحب میرے جدّ امجد بڑے کامل درویش اور حاذق طبیب تھے۔ اُن کا ایک نسخہ نہایت مجرب اور زود اثر کم خرچ بالانشین ہے اگر جناب چندے بنا کر استعمال کرائیں گے تو انشاء اللہ بالکل ازالہ مرض ہو جائیگا۔ چنانچہ وہ نسخہ تیار کر کے استعمال کرایا گیا۔ خدا نے شفاء عاجلہ عطا فرمائی۔ میں نے اس نسخہ کا چند مرضا پر امتحان کیا اسوقت سے میں اس کی بڑی قدر کرتا ہوں اور ساتھ ہی مجھے بہت بڑی عبرت ہوئی کہ اس معمولی نسخہ میں یہ اثر۔

هوالشافی

سرکہ خالص اور عقرقرحا چار چار تولہ۔ شہد خالص بارہ تولہ۔ سرکہ میں شہد ملا کر نرم آنچ پر پکائیے جب مثل قوام کے ہو جاوے اوتار کر پھر عقرقرحا باریک پیس کر جو پہلے سے تیار کر لیا گیا ہو۔ ملا دیجئے۔ یہ مثل معجون کے ہو جاوے گا۔ صبح و شام تین تین ماشہ آدھ پاؤ پانی کے ساتھ کھائیں اور ہاتھی کا گوبر اور زعفران تین تین ماشہ باریک پیس کر رکھ لیں دو چار مرتبہ اس کا ناس لیں۔ بفضلہ تین ماہ کے اندر اندر بالکل صحت ہو جاتی ہے (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۳)

## اُمُّ الصِّبیان کا تیر بہدف نسخہ

یہ بھی مرگی کی ایک قسم ہے جو اکثر بچوں کو عارض ہوتا ہے اسکو کمیڑہ اور مسان بھی کہتے ہیں۔ اس مرض میں بچہ یک لخت بیہوش ہو جاتا ہے۔ ہاتھ پیر اینٹھتا ہے اور کبھی منھ سے جھاگ بھی آتے ہیں۔ ہزاروں بچوں کا میں نے علاج بھی کیا اس سے بہتر نسخہ مجھے نہیں ملا۔ مدار کا درخت جسکو آکھ بھی کہتے ہیں اسکا دودھ دو تولہ لیکر اس میں چھ ماشہ چاول ڈال دیجئے۔ جب دودھ چاولوں میں جذب ہو جاوے پھر دو بارا اسی طرح جذب کر کے خشک ہونے پر شیشی میں محفوظ رکھیے۔ وقت دورہ اسکا ناس دیجئے۔ تھوڑے تھوڑے وقفہ سے اس سے چھینکیں آتی ہیں اور بچہ پھر ہمیشہ کے واسطے اچھا ہو جاتا ہے یا عود صلیب سیاہ تاگہ میں باندھ کر گلے میں لٹکائیں اور ایک ایک رتی جند بید ستر شہد ایک تولہ میں ملا کر چٹائیں نیز جند بید ستر سونگھائیں اور ذرا سا آس پاس بچہ کے رکھدیں۔ الغرض دو دو یوم تک جو بچہ بیہوش رہا ہے اسکو بھی اس موذی مرض سے نجات حاصل ہو گئی ہے۔ (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۳)

## سوکھی میلی

اس مرض میں بچہ سوکھ کر کانٹا ہو جاتا ہے۔ بسکھپرا کی جڑ ذرا سی گھس کر ایک سیاہ مرچ ڈالکر صبح و شام ایک ہفتہ روزانہ چٹانے سے بچہ کو اس مرض سے نجات ملجاتی ہے۔ آپ کو اس سے بہتر اطمینانی نسخہ ملنا دشوار ہے نہ معلوم کسقدر بچے اس جڑی سے صحت یاب ہو چکے ہیں۔

## فالج کا بے نظیر علاج

اِس کا علاج تو باقاعدہ مقامی حالت میں طبیب ہی کر سکتا ہے۔ لیکن ہم مالش کا نسخہ صرف لکھتے ہیں جو ہمارا معمول مطب ہی اور بفضلہ بیسیوں مرضا صحت یاب ہو چکے ہیں۔ فالج۔ گنٹھیا۔ لقوہ۔ رعشہ۔ درد پسلی اور اُن دردوں کو جو سردی کیوجہ سے پیدا ہو گئے ہوں۔ اکسیر الاثر ہے (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۴)

اگر فالج۔ گنٹھیا کا علاج بھی نہ کیا جاوے اور صرف مالش خوب اچھی طرح سے صبح و شام کیجاوے۔ جب بھی پورا پورا فائدہ ہو جاتا ہے۔ نسخہ درج ذیل ہے۔

ہوالشافی

| بالچھڑ | چھڑیلہ | جاوتری | کائپھل | لونگ | الائچی خورد | تج قلمی | دارچینی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ تولہ | ۲ تولہ | ۳ ماشہ | ۲ تولہ | ۶ ماشہ | ۱۰ تولہ | ۲ تولہ | ۶ ماشہ |

| نرکچور | کچلہ | مجیٹھ | سافج ہندی | ہلدی | دارہلد | عود غرقی | برادہ صندل سفید |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴ تولہ | ۲ تولہ | ۱۰ تولہ | ۶ ماشہ | ۱ تولہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۱ تولہ |

| زعفران | مشک خالص | عرق گلاب | میٹھا تیل |
|---|---|---|---|
| ۲ تولہ | ۳ ماشہ | ۴۰ تولہ | ۱ سیر |

تمام ادویہ کو جوکوب کر کے شب کو عرق گلاب میں تر کریں۔ صبح کو قلعی دار دیگچی میں نرم آنچ پر پکائیں جب نصف پانی رہجائے اس وقت تیل ڈالدیں جب پانی جل کر تیل باقی رہجائے اسوقت اُتار کر بوتلوں میں بھر کر ایک ہفتہ زمین میں دفن کر کے پھر نکال کر کام میں لائیں۔

**ترکیب استعمال**۔ گرم کر کے مالش کریں۔ اوپر سے روئی کا پھلہ باندھ دیں کسی جگہ



جسم میں درد ہو سینہ کا درد۔ جوڑوں کا درد الغرض جسقدر اِس قسم کے درد ہوں ازبس مفید ہے۔ اگر موسم سرما میں بچہ پیدا ہونے کے بعد اسی تیل کی مالش کرائی جاوے تو اعصاب میں کوئی خرابی پیدا نہ ہونے پائے۔

## آنکھوں کا سریع الاثر علاج

رسوت۔ پھٹکری کی کھیل ۳۔۳ ماشہ۔ افیون اور زعفران چار چار رتی۔ مکو، کے پتیوں کا عرق بقدر ضرورت نکال کر اس میں ادویہ ملا کر پھر نیم گرم لیپ سوتے وقت اِرد گرد اور پپوٹہ پر لگا کر سونا چاہئے۔ تین چار لیپ لگانا کافی ہیں۔

## ایک دن میں اچھا کرنے والا بیمثیل نسخہ

مکھن ایکتولہ۔ ایک سو ایک بار پانی سے دھو کر پھر اس میں پھٹکری کی کھیل ایک ماشہ چھوٹی ہڑ دانہ الائچی خورد اور رسوت ایک ایک ماشہ افیون ایک رتی سب کو خوب ملا کر رکھ لیجئے۔ اور تھوڑے تھوڑے وقفہ سے برابر آنکھ کے پپوٹوں پر لگاتے رہئے۔ بہرحال پپوٹہ پر دوا خشک نہ ہونے پائے شب کو سوتے وقت اِرد گرد اور پپوٹوں پر خوب لگا کر سوئیں تمام سرخی کٹ جاتی ہے۔ اس کو گرم نہیں کیا جاتا۔ ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۴۔

**دیگر**۔ عرق گلاب ۱ تولہ۔ زنک سلفاس ۴ رتی۔ ہر دو کو ملا کر تھوڑے تھوڑے وقفہ سے آنکھ کے اندر چار چار چھ چھ قطرہ ڈالیں دو دن میں قطعی آنکھ اچھی ہو جاتی ہے۔

**نوٹ**۔ ہر ۳ نسخوں میں سے جو نسخہ چاہیں بنا کر استعمال فرمائیں سب کے فوائد یکساں ہیں۔

## سرمہ ناطورۃ العین سبز

یہ سُرمہ سوائے موتیابند کے اور تمام امراض میں تیر بہدف ہے۔
ولایتی صابون عمدہ۔ ہلیلہ سیاہ۔ سیاہ مرچ۔ سوہن مکھی۔ پھٹکری سفید قلمی شورہ کالوز۔ سچی سیپ۔ تخم سرس۔ سرمہ سیاہ۔ انار کی کلی۔ بالچھڑ۔ دار چینی قلمی ہر ایک چھ چھ ماشہ۔ افیون۔ رسوت۔ پٹھانی لودھ۔ گل سرخ۔ زعفران۔ ہلدی ہر ایک تین تین ماشہ۔ سُرمہ سفید ایک تولہ۔

ترکیب۔ بکائن۔ نیب۔ کاسنی۔ شیشم۔ مکو۔ چمیلی۔ بھنگرہ۔ گگروندہ۔ گیندا۔ ببول۔ املی کے پتوں کا عرق نکال کر ہر ایک کا عرق ایک ایک تولہ ہو۔ علیحدہ علیحدہ سب میں گھوٹئے۔ پھر عرق گلاب نصف پاؤ میں کھرل کرکے گولیاں بنا لیجیے۔ وقت ضرورت ذرا سے پانی میں ایک گولی بقدر ضرورت گھس کر اونگلی سے آنکھ میں لگائیے اور آنکھ کو کھولا بند کیا جاوے تاکہ آنکھ سے خوب پانی نکلے (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۳) تا استعمال سرمہ بوقت صبح اطریفل اسطوخودوس ۹ ماشہ اور بوقت شام اطریفل زمانی ۹ ماشہ کھانا ضروری ہے۔ اطریفلات کے نسخہ مشہور و معروف ہیں۔ عطاروں کے یہاں تیار ملتے ہیں۔

## سرمہ ناطورۃ العین سفید

سوئے موتیابند اور پھولہ و ناخونہ کے جملہ امراض چشم کا بہترین علاج ہے۔ لونگ کا اوپر کا حصہ ٹوپی دار۔ ایکتولہ۔ پھٹکری سفید چار تولہ۔ دونوں کو خوب باریک پیس کر آنکھ میں ہر دو وقت مثل سرمہ کے لگائیے۔ انشاءاللہ بہت جلد فائدہ



پہونچے گا۔

**فائدہ**۔ بعض حضرات بلاوجہ قبل استعمال کسی نسخہ کے معمولی اجزا دیکھ کر یہ رائے قائم کر لیتے ہیں کہ اجی صاحب یہ نسخہ کیا فائدہ پہنچائیگا۔ اون کو یہ علم نہیں ہے کہ سابق زمانہ میں حاذق اطبا نہایت معمولی دوا سے مہلک بیماریوں کا شرطیہ علاج کرتے تھے۔ یہ بھی جانے دیجئے فی زمانہ اگر کوئی شخص دوا تیار کرکے دیتا ہے تو پھر آپکو کس قدر اوس کی قدر ہوتی ہے حالانکہ وہ ایک پیسہ کا بھی نسخہ نہیں ہے۔ درحقیقت بات یہ ہے کہ ایسے حضرات بیش بہا ادویات پر پورا پورا فائدہ پہونچنے کا عقیدہ رکھتے ہیں۔ حالانکہ فائدہ پہنچانے والی وہ ذات وحدہٗ لاشریک کی ہے۔ کوئی خصوصیت دوا میں اعلیٰ اور ادنیٰ کی نہیں ہے۔ ہم کو یہ نسخہ قصبہ نگرام کے ایک کپڑا بننے والے سے بے حد خوشامد کرنے کے بعد ملا تھا۔ اور اُس کے مکان پر تمام مرد عورت سُرمہ لینے دور دور کے آتے تھے۔ اور کوئی ایسا شخص نہ تھا جو اس سرمہ کی تعریف نہ کرتا ہو (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۴)

## سرمہ ناطورۃ العین سیاہ

| سرمہ سیاہ | سافج ہندی (تیزپات) | شادنج مغسول | مونگے کی جڑ | پھول جست |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| ۱ تولہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۳ ماشہ | ۳ ماشہ |
| سنگ بصری | تخم سرس | زنک سلفاس | دانہ الائچی خورد | کبیل پھٹکری |
| ۳ ماشہ | ۱ ماشہ | ۱ ماشہ | ۳ ماشہ | ۳ ماشہ |

صدف صادق ۲ ماشہ۔ } کسونڈی کی پتی کے عرق اور گلاب کے عرق یا جو وقت پر عرق مل جاوے۔ چھٹانک بھر عرق میں کھرل کرکے سرمہ تیار

کریں۔ صبح وشام لگایا کریں اس سرمہ کے استعمال سے عمر بھر امراض چشم سے آنکھ محفوظ رہتی ہے۔ بصارت میں ترقی ہوتی ہے۔ چندے استعمال پر عینک کی عادت چھوٹ جاتی ہے۔ (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۴)

## درد کان کا مجرّب نسخہ

گل بنفشہ۔ اسطوخودوس (دہارو) افسنتین رومی (مجتری) گل بابونہ ہر ایک چھ چھ ماشہ شب کو یہ دوائیں پاؤ بھر پانی میں بھگو کر صبح جوش دیں جب نصف پانی باقی رہجائے اوتار کر مل چھان کر پھر اس پانی کو چڑھا کر گل روغن دو تولہ ڈال کر اور سرکہ خالص چھ ماشہ ملا کر پکائیں۔ جب پانی جل کر تیل رہجائے آتار کر کافور چار رتی مصطگی رومی ایک ماشہ۔ انزروت (لائی) ایک ماشہ باریک پیس کر تیل میں ملا کر رکھ لیں۔ وقت ضرورت خواہ کسی قسم کا درد کان میں ہو۔ نیم گرم ڈالنے سے فوراً آرام ہو جاتا ہے (ہزاروں پر تجربہ شدہ ہے)

## شاہی منجن

جملہ اقسام کے دانتوں کے درد میں اکسیر الاثر ہے اس کے استعمال سے۔ خون۔ پیپ۔ ٹیس۔ کیڑا لگنا اور ہلنا سب شکایات دفع ہو کر دانت مستحکم پائدار ہو جاتے ہیں اور اگر ہمیشہ استعمال اس منجن کا رہے تو گویا بلا مبالغہ دانتوں کو مثل فولاد کے سمجھنا چاہیئے۔ اس نسخہ میں اگرچہ اجزا بہت ہیں۔ لیکن ایک مرتبہ کا تیار کیا ہوا مدتوں کام دیگا۔ بوڑھے مرد اور گھر کی بزرگ عورتیں اور نیز اس قسم کے جملہ شکایت رکھنے والوں کو اس منجن کے استعمال کی رائے دیتا ہوں۔



(ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۵)　　ہو الشافی

نمک لاہوری۔ نمک سیندھا ہر ایک دو تولہ۔ پھٹکری بریاں پوست بادام سوختہ۔ صدف سوختہ۔ ہر ایک ایک تولہ۔ مصطگی رومی۔ سنگ جراحت۔ عقرقرحا۔ زنجبیل۔ بائبڑنگ۔ دم الاخوین۔ کتھہ سفید۔ لونگ۔ مازو بریاں۔ زیرہ سفید۔ پان کی جڑ۔ چھالیہ سوختہ۔ کچلہ سوختہ۔ تمباکو خوردنی۔ قسط تلخ۔ گل ارمنی۔ نیلا تھوتھا بریاں۔ دھنیاں بریاں۔ مسور چھلی ہوئی۔ پوست نیم و جامن و ببول ہر سہ کی چھال سوختہ ہر ایک چھ چھ ماشہ۔ ناگر موتھا۔ گلنار۔ جنگلی سوسن کی جڑ۔ موچرس۔ ہر ایک تین تین ماشہ۔ پیپل۔ سمندر جھاگ۔ دانہ الائچی خورد۔ ہر ایک ڈھائی ماشہ طباشیر۔ ہلیلہ سیاہ۔ آملہ خشک ہر ایک تین ماشہ۔ باریک پیس کر منجن بنالیں روزانہ صبح وشام اس منجن کا استعمال کریں اوپر سے پان کھالیں۔ نصف گھنٹہ کے بعد کلی کرنا چاہیئے۔

## خوشبودار منجن دانتوں کو جلا دینے والا نہایت عمدہ

مصطگی رومی۔ چھوٹی الائچی۔ طباشیر۔ (بنسلوچن) ہر ایک ہموزن ادویہ باریک پیس کر سفوف بنا کر روزانہ صبح وشام دونوں وقت دانتوں کو اسی منجن سے صاف کریں مثل موتی کے دانت اس سے جھلکنے لگتے ہیں۔

**دیگر**۔

| زرد کوڑی سوختہ | پوست بادام سوختہ | مصطگی رومی |
|---|---|---|
| ۱ تولہ | ۴ تولہ | ۱ تولہ |

باریک پیس کر منجن بنائیں یہ منجن عورتوں کو از بس مفید ہے۔

**ہدایت**۔ اکثر حضرات منجن لگا کر پھر کلی کر لیتے ہیں۔ فرمائیے فائدہ کیا خاک

ہو اور نسخہ کو غلط ثابت کرنے کے علاوہ معنف کتاب کو بھی مفت میں دو چار الفاظ برُے بھلے کہہ ڈالتے ہیں۔ یا دو چار دن استعمال کرنے پر جب فائدہ نہ ہوا تو نسخہ کا استعمال چھوڑ دیتے ہیں یہ طریقہ غیر مستحسن ہے منجن لگا کر نصف گھنٹہ کے بعد کلی کرنا چاہئے اور کسی نسخہ کو کم سے کم ہفتہ دو ہفتہ استعمال کرنا ضروری ہے۔

## ضیق النفس کا شرطیہ علاج

لوگوں کا خیال ہے کہ (دمہ) دم کے ساتھ جاتا ہے۔ میں کہتا ہوں کہ دنیا میں سوائے موت کے باقی جملہ امراض علاج پذیر ہیں۔ اب جناب بھی تسلیم اسکو کریں گے کہ درحقیقت یہ مثل غلط ہے۔ اب سُنئیے۔

گائے کا دودھ چھ سیر لیکر ایک بڑے برتن میں ڈالئے اور اس میں دو تولہ سیاہ سنکھیا کی ایک ڈلی ڈال دیجئے اور اسی میں ایک مسلم انڈا چھوڑ دیجئے۔ اب نرم آنچ پر پکائیے، اور ہلکے ہلکے برابر چلاتے رہئے۔ یہاں تک کہ دودھ مثل ربڑی کے ہوجاوے اب اس انڈے کو نکال لیجئے سفیدی اس کی زمین میں دفن کر دیجئے اور زردی ایک کاغذ پر پھیلا کر جب خشک ہوجاوے کسی شیشی میں محفوظ رکھئے۔

دمہ کے مریض کو ایک چاول پان میں رکھ کر کھلائیے اور ہر دو وقت آدھ آدھ پاؤ گھی کا استعمال کھانے میں رکھئے۔ آرام تو پہلے ہی دن سے معلوم ہونا شروع ہوجاتا ہے لیکن پانچ دن یا سات دن کے اندر اندر ازالہ مرض ایسا ہوجاتا ہے کہ آپ مریض کو ذرا مشکل سے بھی پہچان سکیں گے۔ موسم سرما میں اس نسخہ کا استعمال ہوگا۔



یہ بیماری بہت کثرت کے ساتھ ہے۔ فوراً بنا کر نہایت اطمینان کے ساتھ استعمال کرائیں ایک صاحب بڑے دعوے کے ساتھ فرمانے لگے کہ اجی صاحب دمہ تو عمر بھر نہیں جاتا۔ بڑے بڑے حاذق اطباؤں کو دیکھ لیا اگر آپ دمہ کی جڑ کھو دیں تو ہم پچاس روپیہ انعام دیں گے میں نے پانچ خوراک استعمال کرادیں۔ مرض کافور ہوگا۔ اب پچاس روپیہ جب انعام مانگا تو بغلیں جھانکنے لگے۔ ان کو یہ علم نہیں کہ شفا دینے والا تو باری تعالے ہے۔ اور دوا اُس کے حکم کی تابع ہے (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۶)

## سل کا لاثانی نسخہ

سنگ جراحت۔ شکر سفید } اس کا سفوف بنا کر پھانکیں اوپر سے انار دانہ ترش معہ پوست
۴½ ماشہ ۱½ ماشہ } ۶ ماشہ

برگ کاجا۔ دوب سفید
۶ ماشہ ۶ ماشہ

ان ہر سہ ادویہ کو نصف پاؤ پانی میں پیس کر چھان لیں اور پی لیویں۔ یہ ایک خوراک ہے ایک ہفتہ استعمال کریں دو دو سیر اور تین تین سیر سینہ سے جن لوگوں کے خون خارج ہوتا تھا اور جن کے علاج سے قطعی مایوسی ہوگئی تھی۔ اسی نسخہ سے اللہ پاک نے شفا کلی عطا فرمائی ہے (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۷)

## جوشاندہ کھانسی

گل بنفشہ۔ سپستاں۔ انجیر ولایتی۔ اصل السوس مقشر۔ گاؤزباں۔ مصری۔
۹ ماشہ ۹ دانہ ۲ عدد ۶ ماشہ ۴ ماشہ ۲ تولہ

ان سب کو نصف پاؤ پانی میں جوش دیکر چھان کر مغز بادام شیریں سات عدد پانی میں باریک پیس کر اس کا شیرہ ملا کر نیم گرم پئیں اور یہ لعوق بھی چاٹیں تاکہ بلغم بہ آسانی خارج ہو جاوے۔

کتیرا۔ ببول کا گوند۔ کاکڑا سنگی۔ نشاستہ۔ رب السوس ایک ایک ماشہ اور مغز بادام شیریں دو عدد باریک پیس کر شربت بنفشہ دو تولہ میں ملا کر تھوڑی دیر سے چاٹیں (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ا)

## خشک کھانسی

ببول کا گوند۔ کتیرا۔ مغز کدوئے شیریں ہر ایک تین تین ماشہ۔ رب السوس نشاستہ۔ مویز منقیٰ ہر ایک چھ ماشہ۔ قند سفید دس ماشہ (بہیدانہ بقدر ضرورت) کے لعاب میں ملا کر بقدر نخود گولیاں بنالیں اور ایک ایک گولی منھ میں رکھکر چوسیں
دیگر۔ صرف کاکڑا سنگی کو باریک پیس کر ہمراہ آب بقدر فلفل سیاہ گولیاں بنا کر منھ میں رکھ کر چوسیں۔

## اختلاج قلب کا عجیب الاثر نسخہ

ہوالشافی

کشنیز خشک۔ صندل سُرخ و سفید۔ بہمن سُرخ و سفید۔ ابریشم مقرض۔ تخم کاہو خرفہ سیاہ۔ تخم بالنگا۔ گل سرخ گاؤزبان۔ گل گاؤزباں۔ کشتہ مرجان۔ کشتہ یشب سبز انگوری۔ تخم فرنجمشک ہر ایک چھ ماشہ۔ چاندی کے ورق بارہ عدد۔ رب بہی ڈھائی تولہ۔ شہد خالص چھٹانک بھر۔ تمام ادویہ ڈیڑھ پاؤ عرق بید مشک میں



یک شبانہ روز تر رکھیں پھر جوش دیکر نصف عرق رہجانے پر اُتار کر مل چھان کر صاف کرکے شہد۔ رب بہی اور مصری چھٹانک بھر اضافہ کرکے اسی عرق میں ملا کر قوام تیار کرلیں۔ خوراک صبح و شام چھ چھ ماشہ ہے (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۷)
دیگر۔ ہوالشافی۔ زہر مہرہ خطائی دستم اول ایک تولہ۔ طباشیر تین ماشہ۔ یشب سبز انگوری تین ماشہ۔ روح گلاب چھ ماشہ میں کھرل کرکے گولیاں بنالیں ایک ایک رتی کی اور خمیرہ گاؤزبان ۱ تولہ میں ملا کر کھائیں اوپر سے عرق گاؤزباں آدھ پاؤ پی لیں (نسخہ قیمتی ضرور ہے لیکن فائدہ میں تجربہ پر معلوم ہوگا)
نوٹ۔ اختلاج قلب بہت مشکل سے جاتا ہے اور بعض اوقات یک دم قلب کی حرکت بند ہوجاتی ہے اور آناً فاناً موت واقع ہوجاتی ہے اور اس مرض میں سینکڑوں روپیہ علاج میں خرچ ہوجاتا ہے اس لئے میرے نزدیک اس نسخہ کو تیار کرکے استعمال کرلیں تاکہ ہمیشہ کے واسطے شکایت رفع ہوجاوے (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۸)

# شکم کی بیماریاں

## جوب ہاضم مشتہی طعام

زنجبیل (سونٹھ) پاؤ بھر لیکر باریک پیس کر پانی میں بھگو دیجئے اور تین گھنٹہ کے بعد اوسکا پانی نتھار دیجئے پھر دوسرا پانی ڈال کر مل کر رکھدیجئے دو گھنٹہ کے بعد پھر اوپر کا پانی نتھار دیجئے۔ پھر دوسرا پانی ڈال کر مل کر رکھدیجئے دو گھنٹہ ہوجاوے تو گویا یہ ست زنجبیل ہوگی اب اس کو خشک سایہ میں کرلیجئے پھر عرق لیموں کاغذی

اسقدر ڈالئے کہ نصف انگل دوا سے اوپر آجاوے - جب یہ خشک ہوجاوے تو پھر
ایسا سات مرتبہ یا چھ مرتبہ عرق ڈال کر جذب کیجئے بعدہٗ بقدر ذائقہ نمک سیاہ ڈالکر
گولیاں جنگلی بیر سے چھوٹی بنالیجئے - وقت ضرورت یا بعد طعام دو گولی کھائیے - اور
پھر اس کا لطف دیکھئے - ہیضہ - تخمہ - درد شکم - بارگولہ سب میں لاثانی ہیں نہایت
زود اثر گولیاں ہیں (سبحان اللہ بے نظیر فائدہ یہ گولیاں رکھتی ہیں) ملاحظہ ہو
تصدیق نمبر ۷)

## اکسیر شکم

یہ نسخہ جملہ امراض شکم میں اکسیر ہے بچوں اور جوانوں کو یکساں مفید ہے اگر نیم گرم دو
گھونٹ کے ساتھ ایک ماشہ کھالیں تو دست لاتا ہے قبض کے دفع کرنے میں بے نظیر
ہے جملہ اقسام کے درد شکم مثلاً بارگولہ - ریاحی درد یا قراقر - بدہضمی ضعف معدہ
صلابت معدہ - بھوک نہ لگنا - استیصال قے - جی متلانا - کھٹی ڈکار آنا - قولنج کا
درد - ریاح نہ خارج ہونا الغرض تمام ایسے امراض میں ازبس مفید ہے -

ہوالشافی

ترپھلہ - ہر - ایک ایکتولہ - فلفل دراز ایک تولہ - دانہ الائچی چھ ماشہ - پودینہ خشک -
زیرہ سفید - عود خام - مصطگی رومی - زیرہ سیاہ - طباشیر - زنجبیل - لونگ -
نوسادر قلمی - شورہ قلمی - مرچ سیاہ - دارچینی - سماق - پوست بیرون پستہ ہر ایک
ایک ماشہ نمک لاہوری ہر ایک تین ماشہ - نمک سیاہ بقدر ذائقہ - جملہ ادویہ کو خوب
باریک پیس کر ست زنجبیل - ست لیموں - ست سہاگہ - ست نوسادر - ست اجوائن
ست پودینہ - زہر مہرہ خطائی - ورق نقرہ ہر ایک ایک رتی اضافہ کرکے ملاکر



بوتل میں محفوظ کردیں - اور ایک ہفتہ کے بعد اس کو بعد طعام چھ رتی سے ایک ماشہ
تک کھائیں - بفضلہ یہ نسخہ ہزارہا اقسام کے نمک سلیمانی سے بہتر ہے ہر وقت
گھر میں تیار رہنا چاہیئے -

افسوس - پہلے اڈیشن میں یہ نسخہ کاتب کی غلطی سے غلط درج ہوا تھا لیکن
ہم اس پروردگار کا شکر بجالاتے ہیں کہ باوجود کمی اجزاء کے نسخہ نے وہی فوائد
دکھلائے جو مندرج کتاب کئے گئے تھے (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۹)

## نمک سلیمانی

یہ نمک سلیمانی عجیب و غریب فوائد رکھتا ہے بھوک ازحد بڑھاتا ہے بعد تیاری
اور چندے استعمال پر آپ اس سے بہتر کوئی دوسرا نسخہ نہ پائیں گے - اس کے
علاوہ اور جو فوائد معلوم ہوں گے اونکا یقین فائدہ کے بعد آئیگا - ہوالشافی
اوّل نوسادر پاؤ بھر لیکر اوسکو ایک کوری ہانڈی چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرکے
رکھئے مابعد اوپر سے دوسری کوری ہانڈی چھپاکر خوب گل حکمت کرکے خشک
کرلیجئے پھر چولہے پر چڑھاکر خوب تیز آنچ کیجئے اور اوپر جو خالی ہانڈی ہے
اوس پر ایک تر کپڑا رکھ دیجئے جب وہ گرم ہوجاوے پھر ٹھنڈا کرکے رکھتے رہئے
اس طرح تھوڑی دیر میں تمام نوسادر اڑ کر اوپر ہانڈی کے اندرونی حصہ میں لگ
جائیگا اسکو پھر حاصل کرلیجئے گویا اب یہ جوہر نوسادر ہے اب جسقدر یہ ہو اتنا ہی
گندھک آملہ سار لیجئے اور نمک سیاہ اور نمک سانبھر اور نمک لاہوری ہر ایک
پاؤ پاؤ بھر لیجئے اور ذیل کی ادویہ تین تین تولہ ملائیے -
سونف - اجوائن دیسی - پودینہ خشک - مرچ سیاہ پیپل دراز - زنجبیل

پھر کوٹ چھان کر ان ادویہ کو ملا کر بوتل میں محفوظ رکھیے۔ خوراک ۱ ماشہ تک ہے
بعد طعام یا بحالت قبض استعمال کریں۔

## جگر کے فعل کی اصلاح کرنے والا بینظیر نسخہ

یہ سفوف ریاح خوب خارج کرتا ہے۔ بھوک خوب لگاتا ہے۔ جگر کی خرابی
کی وجہ سے جو اسہال عارض ہو جاتے ہیں اوس میں ازبس مفید ہے۔ معدہ
کی اصلاح کرتا ہے۔ دستوں کو بند کرتا ہے۔ ہاضمہ کے فعل کو تقویت
دیتا ہے۔

ھوالشافی

بادیان۔ زیرہ گلاب۔ طباشیر۔ دانہ الائچی خورد۔ پوست بیرون پستہ۔ گلسرخ
پودینہ خشک۔ بیلگری خام (بیل کا گودا) نمک سیاہ۔ سب چھ چھ ماشہ سفوف
بنا کر کپڑے میں چھانکر استعمال کریں۔ خوراک بعد غذا صرف دو ماشہ (ملاحظہ ہو
تصدیق نمبر ۱۰)

## جلاب والی گولی

جمال گوٹہ مدبر اور سہاگہ ایک ایک تولہ۔ اندرائن کا گودا اور کمیلہ سرخ ہر ایک دو
تولہ۔ مویز منقیٰ دو تولہ میں ان باریک پسی ہوئی ادویات کو خوب ملا کر جب
منقیٰ میں حل ہو جائیں بقدر مٹر بنا لیں۔ وقت ضرورت حسب عمر دو گولی سے
آٹھ گولی تک۔

**ترکیب استعمال۔** اوّل دو تولہ سونف چار سیر پانی میں جوش دیں۔ جب
خوب رنگ آجاوے اس وقت حسب ضرورت گولیاں کھا کر اوپر سے نیم گرم پانی



ایک گلاس سونف کا پیویں اور تھوڑے تھوڑے وقفہ سے تھوڑا تھوڑا پانی برابر پیتے
رہیں۔ کم سے کم ڈھائی سیر اور زیادہ سے زیادہ تین سیر تک پانی پینے سے بخوبی
اسہال ہو کر طبیعت صاف ہو جاتی ہے۔ اگر شکم میں درد محسوس ہو تو پانی دو دو
گھونٹ ذرا تیز گرم پینا چاہیے۔ اگر بخار بھی آتا ہو تو بخار کے بیان میں جو باری توڑنے
والی نہایت مجرب ست گلو والی گولی ہے اس کے ہمراہ دو گولیاں وہ بھی کھا لینی
چاہیئے۔ بخار بھی کافور ہو جاتا ہے۔ اِن گولیوں سے اِخراج مادہ خوب ہوتا ہے
یہ گولیاں دس بارہ سال سے ہماری معمول مطب ہیں۔ ایک گولی سے ایک دست
آتا ہے۔ اگر قبض کی شکایت رہتی ہو۔ تو ایک گولی کھا کر اوپر سے عرق بادیان
نصف پاؤ یا سونف کو اُبال کر پی لینا چاہیئے۔ صبح خوب کھل کر پاخانہ ہو جاتا ہے
یہ گولیاں ہر وقت گھر میں تیار رہنا چاہیئیں۔

**جمال گوٹہ مدبر کرنے کی نہایت آسان ترکیب۔** اوّل گرم پانی میں جوش
دیں تھوڑی دیر کے بعد اُس پانی کو پھینک دیں اسی طرح سات مرتبہ یہ عمل کریں
پھر درمیان کا پردہ نکال کر کسی کورے برتن میں جس کو پانی نہ لگا ہو اس میں خوب
باریک پیسیں تاکہ باقی ماندہ چکنائی سب برتن جذب کر لے۔ پھر دوا میں ملا کر استعمال
کرنا چاہیئے

**نوٹ۔** بعض لوگوں کا خیال ہے کہ جمال گوٹہ ہر حالت میں کچھ نہ کچھ نقصان
ضرور کرتا ہے بالکل غلط ہے طریقہ مذکورہ پر صاف کر کے بے کھٹکے استعمال
کرنا چاہیئے (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۸)

## ورم جگر اسہال جگری کا منتخب نسخہ

آفنتین رومی (مجتری) سات ماشہ۔ نوسادر چار رتی سے ایک ماشہ تک۔ سفوف بنا کر پانی کے ہمراہ کہالیں۔ ایک ہفتہ کے استعمال سے بخار جگری اسہال جگری اور ورم وغیرہ بفضلہ کافور ہو جاتا ہے۔

**نوٹ** ۔ جگر میں اگر کوئی خرابی پیدا ہو جائے یا ورم خفیف ہاتھوں پیروں پر معلوم ہو تو صرف یہی نسخہ ایک بمنزلہ اکسیر کے ہے (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۰)

## خرابی جگر کا عجیب الاثر نسخہ

کلکتہ کے ایک مشہور حاذق طبیب نے جنکو اس مرض کے علاج میں کمال حاصل تھا۔ ذیل کا نسخہ از راہ عنایت مرحمت فرمایا تھا اور میرے سامنے خود بنا کر تجربہ کیا اور خود مجھ سے تجربہ کرایا غایت مفید ثابت ہوا۔ بات یہ ہے کہ اللہ پاک نے معمولی ادویات میں وہ بے نظیر فوائد رکھے ہیں۔ جن سے خود عقل انسان کی حیران ہے بڑے بڑے نامور اطبا ایسے ہی چٹکلہ استعمال کرتے ہیں اور مریض ایسا صحت یاب ہو جاتا ہے جسکی دوبارہ زندگی ہونے کی خود کو قطعی امید نہیں ہوتی (احقر اس نسخہ کی بدولت بفضلہ ورم جگر کو معمولی مرض سمجھتا ہے) ہوالشافی

برگ مدار زرد اور ہلدی ہموزن لیکر باریک پیس کر گولیاں بنا لیجئے اور یہ جوشاندہ تیار کر لیجئے۔ کاسنی۔ مکو۔ سونف اور مغز گھیکوار ہر ایک ایکتولہ پاؤ بھر پانی میں جوش دیکر رکھ لیجئے۔ اب پہلے دن پانچ گولی کہلا کر اس جوشاندہ کو اوپر سے پلا دیجئے اور ہر روز ایک گولی ایک ہفتہ تک روزانہ بڑھاتے جائیں اور جوشاندہ اسی طرح



روزانہ پلاتے جائیں پھر ایک ایک گولی روزانہ گھٹانا شروع کریں یہاں تک کہ وہی مقدار پانچ گولیوں کی آجاوے دو ہفتہ میں خدا کے فضل و احسان سے مریض روبہ صحت ہو جاتا ہے (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۰)

## فساد جگر کا اعجاز نما نسخہ

ہوالشافی

نخود بریاں چار تولہ لیکر گکروندہ بوٹی کا عرق نکال کر اسقدر ڈالئے کہ ۲ انگل چنوں سے اوپر آجاوے جب عرق سب جذب ہو جاوے تو گولیاں مٹر کے برابر بنا لیجئے اگر زائد خرابی جگر میں پیدا ہو گئی ہے تو دو گولی سے تین گولی تک صبح اور اسیطرح شام ورنہ ایک گولی صبح اور ایک شام ہمراہ آب تازہ نگل جائیں۔ یہ ایک بزرگ کا عطیہ نسخہ ہے جو نہایت زود اثر ہے۔ چند مرضا پر تجربہ کرنے سے ہمہ صفت موصوف ثابت ہوا ہے (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۰)

**نوٹ** ۔ جس نسخہ کو چاہیں بنا کر استعمال کریں۔ کم و بیش تعریف پر نہ جائیں۔ اور نہ یہی خیال رکھیں کہ بعض مریض کی بدپرہیزی یا کسی اور وجہ خاص سے نسخہ فائدہ نہیں کرتا۔ بدظن نہ ہوں۔ دوسرا نسخہ استعمال کرا دیں۔ اللہ پاک شفاء کلی عطا فرماتا ہے۔ یہ مرض بہت مشکل سے جاتا ہے اور بہت خطرناک ہے۔

**ہدایت** ۔ آنحضرت رسول کریم ایک مرتبہ جنگل میں تشریف لئے جا رہے تھے۔ ایک بوٹی نے کہا کہ حضرت مجھ میں یہ اثر ہے کہ اگر نا امید ہو گیا ہو اور مر رہا ہو مجھے پلا دیجئے فوراً اچھا ہو گا۔ اتفاق سے ایک صحابہ کرام کی حالت جب نزع کی ہوئی حضور نے فرمایا کہ فلاں بوٹی لے آؤ۔ چنانچہ اس بوٹی کو لا کر پلایا گیا۔ فوراً ادنکا

انتقال ہوگیا پھر ایک مرتبہ حضور اسی طرح تشریف لئے جاتے تھے ۔ پھر اس بوٹی نے اسی طرح کہا حضرت نے فرمایا کہ تو نے رسُول خدا سے جھوٹ بولا ۔ بوٹی نے جواب دیا کہ آپ رسُول خدا ہیں مجھے جھوٹ بولنے کی کیا ضرورت ہے ۔ آپ نے مجھے بلایا میں نے حکم باریتعالیٰ سے لیا ۔ خلاف ملا تو اس میں میرا کیا قصور ہے ۔ جب منظور خدا ہوتا ہے فوراً مریض اچھا ہوجاتا ہے ۔ علاج میں کوئی فرد گذاشت حتی الوسع طبیب سے نہ ہونا چاہئے اور مریض کو ہر وقت اللہ پاک کے فضل و کرم کا امیدوار رہنا چاہئے باری تعالےٰ صحت عاجلہ عطا فرمانے والا ہے ۔

## طحال کے اکسیر نسخہ جات

احقر چھبیس سال سے اس طحال کے مرض میں مبتلا تھا ہزاروں نسخے حکماء اور ویدنیز ڈاکٹر صاحبان کے استعمال کئے تھوڑا بہت فائدہ ضرور ہوتا تھا ۔ لیکن طحال جاتی نہ تھی ۔ مجبور ہو کر علاج چھوڑ دیا اتفاق سے حاذق الاطبار عالیجناب افسر الاطبار صاحب بھوپال متوطن شاہجہاں پور نے فرمایا کہ یہ نسخہ آپ بنا کر استعمال فرمایئے یہ ہمارا سیکڑوں پر تجربہ کیا ہوا نسخہ ہے ۔ بس اُسکا استعمال کرنا تھا کہ طحال کافور ہوگئی ۔ نسخہ ذیل میں درج ہے ۔

ہوالشافی

اُشق (کاندر) گوگل ۔ بیکنج (کندل) اسپند (کالادانہ) برگ سداب (تتلی) السی (تخم کتاں) ہر ایک دو تولہ ۔ انجیر سیاہ آٹھ عدد ۔ گندھک ایک تولہ ۔ اُشق گوگل بیکنج اور انجیر اِن چہار ادویہ کو تیز سرکہ میں ملا کر خوب کوٹیں پھر بقیہ ادویہ کوٹ چھان کر شامل کرکے تیار کرلیں ۔

وقت ضرورت نیم گرم لیپ طحال پر لگائیں اوپر سے ایک باریک کپڑا چپکا کر پھر



رومال باندھ لیں چونکہ موسم گرما میں یہ دوا جلد خشک ہوجاتی ہے دوسرے خود مثل مرہم کے یہ دوا ہوتی ہے اس لئے تھوڑا سا سرکہ روزانہ علیحدہ سے بقدر ضرورت دوا میں ملا کر پھر نیم گرم لیپ کرنا چاہئے اگر ضرورت سمجھیں ذیل کا نسخہ بھی تیار کریں اور اس کو بھی کھاتے رہیں تاکہ ہفتہ عشرہ میں صحت کلی ہوجاوے (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر۱)

## حبوب طحال

بیخ سوسن ۔ فلفل سفید ۔ اُشق (کاندر)

۱۴ ماشہ ۷ ماشہ ۱ تولہ

تیز سرکہ میں ملا کر حبوب بقدر کالی مرچ کے بنالیں اور روزانہ سات ماشہ ۲ تولہ سکنجبین سرکہ والی کے ہمراہ کھالیا کریں ۔ خواہ مرہم کا استعمال رکھیں ۔ یا ہر دو یا صرف حبوب طحال کا نسخہ کھائیں ۔ بہرحال مجھے آج تک مختلف اطراف ہند میں دوسرا نسخہ استعمال کرنے کی حاجت نہیں پڑی ۔

**ہدایت** ۔ طحال کے مریض کو کامل پرہیز لازم ہے ۔ دودھ کا استعمال ہرگز نہ کریں بادی اشیار سے پرہیز رکھیں (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر۱)

## جملہ اقسام بخار کے عجیب الاثر نسخہ جات

جملہ اقسام کے بخاروں میں ست گلو اور طباشیر سے بہتر کوئی دوا نہیں ہے بارہا تجربہ کیا گیا کبھی خطا نہیں کرتیں ۔ بہرحال اِن ہر دو ادویہ کو جزو اعظم سمجھنا چاہئے ۔ کیسا ہی بخار لرزہ کے ساتھ ہو ایک ایک ماشہ ہمراہ شہد یا ہر دو کا سفوف ہموزن دینے سے بخار فوراً چلا جاتا ہے اگر اس دوا کے دینے سے بخار موقوف نہ ہو تو ہمراہ قرص طباشیر

سادہ یا قرص طباشیر کافوری پیس کر یا جوش دیکر دینے سے فوراً صحت ہوجاتی ہے (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر۱۲) تمام اقسام کے بخاروں کے تجربہ میں ہے۔

## قرص طباشیر سادہ کا نسخہ

ھوالشافی

| طباشیر | ترنجبین | مغز خیارین | مغز کدوئے شیریں | نشاستہ | صمغ عربی |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۴ ماشہ | ۱۰½ ماشہ | ۳۰ ماشہ | ۲½ ماشہ | ۳۰ ماشہ | ۳۰ ماشہ |

کتیرا۔ خشخاش } اسپغول کے لعاب میں گوندھ کر بقدر ایک ایک ماشہ کے
۳۰ ماشہ ۳۰ ماشہ } قرص بنالیں۔

**نوٹ**۔ طباشیر بنسلوچن کو اور خیارین کھیرے ککڑی کے بیج کو اور نشاستہ گیہوں کے آٹے سے بنایا جاتا ہے اور صمغ عربی ببول کے گوند کو اور مغز کدوئے شیریں لوکی کے مغز کو کہتے ہیں۔ اکثر ناظرین مختلف اطراف ہند کے ناواقف ہیں اور استفسارات کرتے تھے۔ اس لئے تشریح مزید کردی گئی۔

## قرص طباشیر کافوری

ھوالشافی

طباشیر رب السوس۔ صندل سفید ہر ایک سات ماشہ۔ کاسنی خرفہ۔ کتیرا۔ صمغ عربی تخم کاہو ہر ایک ساڑھے دس ماشہ۔ مغز کدوئے شیریں ساڑھے سترہ ماشہ۔ زعفران ایک ماشہ۔ گیرو دس ماشہ۔ ترنجبین تین تولہ۔ کافور ساڑھے تین ماشہ۔ ایک ایک ماشہ کے قرص تیار کریں۔ ایک یا دو قرص ہمراہ ست گلو استعمال کریں۔ یہ قرص پیاس



کھانسی اور تپ محرقہ نیز سینہ کی کھڑ کھڑاہٹ کو از حد دفع کرتا اور پیاس بجھاتا ہے۔

## ہر قسم کے بخار کی اکسیر گولیاں

مغز کرنجوہ۔ فلفل دراز ہر ایک ایک تولہ۔ زیرہ سفید برگ ببول چھ چھ ماشہ۔ نرم کوٹیں اور بقدر نخود گولیاں بنالیں دو گولی صبح دو شام ہمراہ آب تازہ۔

**فائدہ**۔ عرق چرائتہ۔ عرق گلاب۔ عرق بادیان۔ عرق گلو۔ ایک ایک تولہ ملا کر مذکورہ بالا گولیاں بنالی جاویں تو بخار کے دفع کرنے میں مسیحائی اثر رکھتی ہیں۔ ہمارے ہمیشہ سے معمول مطب ہیں اگر عرقیات نہ ملیں ہر دوا کو پانی میں جوش دیکر عرق نکالکر بنا لیجئے (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر۱۲)

## حبوب افسنتین رومی

یہ گولیاں عجیب الاثر ہیں آپ بنا کر کسی پر تجربہ کیجئے۔ مریض خود حیران رہجائیگا میرے تجربہ میں اس سے عمدہ دوا نہیں آئی۔ بڑا خوش قسمت وہ شخص ہے جو ذرا سی تکلیف گوارا کرکے اِن گولیوں کو بنالے خود فائدہ اوٹھائے اور دوسروں کو فائدہ پہنچا کر ثواب دارین حاصل کرے۔

ھوالشافی

گلوئے تازہ۔ انتر چھال نیب ہر ایک ڈیڑھ سیر۔ چرائتہ دو سیر۔ افسنتین پاؤ بھر آٹھ سیر پانی میں جوش دیکر جب دو سیر پانی رہجائے اُتار کر مل چھان کر پھر جوش دو جب شل گاڑھے ہو جاوے۔ اسوقت ست گلو۔ فلفل سیاہ۔ مغز کرنجوہ۔ نشاستہ طباشیر ہر ایک چھ چھ ماشہ باریک پیس کر ملا کر گولیاں بقدر فلفل بنالیں۔ دو گولی آمد بخار سے قبل ایک گھنٹہ۔ یا دو گولی صبح اور دو شام۔

## صفراوی بخار کا اکسیر الاثر نسخہ

یہ بخار بہت پریشان کرتا ہے دیر سے جاتا ہے مریض کو بے چینی کے علاوہ گھبراہٹ
بہت ہوتی ہے اور اگر علاج میں غفلت کیجاوے تو خطرناک ہوجاتا ہے۔ مریض کو
پیاس کی تشنگی بہت ہوتی ہے ہم نے بھی ہزاروں نسخہ اس مرض میں استعمال کئے۔
لیکن سیکڑوں مرتبہ تغیر تبدل کے بعد یہ چند ادویہ کا مجموعہ ایسا بے نظیر ثابت ہوا جو آپ
کے تجربہ پر معلوم ہوگا۔ ہمارے لکھنے سے زیادہ انشاء اللہ آپ مفید پائیں گے۔

اوّل سنگ جراحت تین ماشہ لیکر چھٹانک بھر گلوئے سبز تازہ کے نغدہ میں رکھکر
دو سیر جنگلی کنڈوں کے آنچ میں بعد گل حکمت پھونک دیجئے۔ سرد ھونے پر نکال لیجئے
پھر اسی کے ہموزن گل ارمنی۔ طباشیر۔ ست گلو لیکر عرق گلاب عرق گاؤزباں۔ عرق
بید مشک میں ۳ یوم کھرل کرکے خشک ہونے پر شیشی میں محفوظ رکھئے۔ خوراک حسب عمر
پانچ رتی سے ایک ماشہ تک۔

**ترکیب** ۔ سفوف اکسیر الاثر چھ رتی ہمراہ شربت نیلوفر دو تولہ یا زلال آلو بخارا ۲ تولہ
کے ہمراہ دینا چاہئے۔ پھر ہم دیکھیں کہ آپکا بخار کس طرح باقی رہتا ہے۔

**نوٹ**۔ زبان سے تو سبھی جو طبیعت میں آتا ہے کہتے ہیں اور اون کو گال بجاتے
کیا لگتا ہے۔ ہم نے بڑے بڑے حاذق اطبار کے سامنے شرطیہ اس نسخہ سے تین یوم
میں بفضلہ مریض کو اچھا کیا ہے اور ہرچند اُن حضرات نے کوشش کی لیکن اظہار نسخہ
نہیں کیا۔ جن نسخوں کو اب ظاہر کر رہا ہوں۔

---

## حب سرخ دافع بخار ہر قسم بے نظیر

یہ معمولی ادویہ کی گولیاں ہیں۔ لیکن دو گولی ہمراہ عرق سونف چھٹانک بھر پینے سے بخار کی
حدت کم ہوجاتی ہے اور دو ایک اسہال بھی ہوجاتے ہیں۔ طبیعت تو ایک ہی یوم میں
ہلکی پڑجاتی ہے۔ لیکن ۳ یوم استعمال کر لینے پر بخار کافور ہوجاتا ہے۔ سونٹھ۔
ایک تولہ۔ فلفل سیاہ۔ جمال گوٹہ مدبر۔ مغز کرنجوہ۔ گیرو ہر ایک ایکتولہ۔ کوٹ چھان کر
لعاب۔ گھیگوار میں ملاکر گولیاں کسی قدر مٹر سے بڑی بنالیں۔ اور حسب ترکیب مذکورہ
بالا کھائیں۔ جمال گوٹہ مدبر کرنے کی ترکیب جلاّب والی گولی میں گذر چکی ہے۔

## سفوف الائچی عجیب التاثیر

اسہال معدہ اور اسہال دموی میں اکسیر موسمی تپوں میں جن بیماروں کو اسہال اور
قے خونی آتی ہو بے نظیر ہر قسم کے مفرد اور مرکب بخاروں اور تپوں میں ازبس مفید۔
حمّے کہنہ میں سریع التاثیر ہے۔ خوراک دو رتی سے چار رتی تک ہمراہ بتاشہ یا منقہ میں
رکھ کر دینا چاہئے۔ مصلح اسکا شربت بزوری بارد ہے۔ ہوالشافی
الائچی معہ پوست عقرقرحا ہر ایک ایک ماشہ۔ برادہ صندل سرخ و سفید ہر ایک ایک تولہ۔
پیپلا مول اور لونگ ایک ایک ماشہ کوٹ چھان کر محفوظ شیشی میں رکھیں۔

**نوٹ** ۔ ادویہ ہمیشہ عمدہ ہونا چاہئیں ورنہ نسخہ کا فائدہ جب مریض پر کم ہوتا ہے تو علاوہ
بدظن ہونے کے مصنف کتاب کی تعریف کو بھی مبالغہ آمیز سمجھ لیتا ہے (ملاحظہ ہو
تصدیق نمبر ۱۲)

## حبوب برائے تپ بلغمی و سوداوی

ہوالشافی

تج قلمی - گوما بوٹی خورد - پلاس پاپڑا - مغز کرنجوہ - ہر ایک ادویہ دو دو تولہ - کٹائی جوستیاناسی کی ایک قسم ہے - یعنی پھول والی جس میں گولیاں لگتی ہیں - اس کے عرق میں ملا کر گولیاں جنگلی بیر کے برابر بنالیں -

### ترکیب استعمال

صفراوی بخار میں سرد پانی سے اور بلغمی بخار میں گرم پانی سے دینا چاہئے اور کم سے کم سہ یوم متواتر استعمال اس کا برابر رکھنا چاہئے -

**نوٹ** - بارہا کی تجربہ شدہ ہیں اور بفضلہ کبھی خطا نہیں کرتیں بڑی سریع التاثیر یہ گولیاں ہیں - ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۲ -

## شربت دافع بخار مجرّب المجرّب ہے

ہوالشافی - گلوئے سبز - گل نیلوفر - گل سرخ - گل بنفشہ - مصری -

| گلوئے سبز | گل نیلوفر | گل سرخ | گل بنفشہ | مصری |
|---|---|---|---|---|
| ۱ تولہ | ۸ تولہ | ۴ تولہ | ۲ تولہ | نصف سیر |

اوّل ہر چہار ادویہ کو دو سیر پانی میں جوش دیجئے - جب نصف سیر پانی رہجائے چھان لیجئے پھر چڑھا کر بطریق معروفہ مصری ملا کر شربت تیار کر لیجئے - خوراک ہمراہ عرق بادیان اور عرق گاؤزبان چھٹانک چھٹانک بھر شربت دو تولہ کے ہمراہ -

**فائدہ** - اگر آپ اس شربت کو باری روکنے والی مجرب گولی دو عدد صبح اور دو شام کے ہمراہ نوش فرمائیں تو سبحان اللہ کیا کہنا - گویا آپ آج ہی اچھے ہو گئے -



## اکاترہ - تجاری - چوتھیا کا مجرّب نسخہ

ہوالشافی - سہاگہ سوختہ - پھٹکری کی کھیل - سنکھ سوختہ - مرچ سیاہ گل نیلوفر - ہر ایک سہ ماشہ گیرو - گل مختوم - ہرمچی - گل ارمنی ہر ایک ایک ماشہ - پوست خشخاش دس ماشہ - لعاب اسپغول میں ملا کر گولیاں بقدر نخود بنا لیجئے - اکاترہ میں تین صبح تین شام - تجاری میں بھی اسی طرح - چوتھیا میں چار صبح چار شام -

**نوٹ** - بہت مجرب یہ گولیاں ہیں تجربہ شرط ہے -

## لرزہ بخار کے تجربہ شدہ نسخے

کونپل ارنڈ - برگ کرنجوہ - نگند بابری - مرچ سیاہ

| کونپل ارنڈ | برگ کرنجوہ | نگند بابری | مرچ سیاہ |
|---|---|---|---|
| ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۶ ماشہ |

باریک پیس کر بقدر جنگلی بیر کے گولیاں بنالیں اور آمد لرزہ سے سہ گھنٹہ پیشتر ایک ایک گولی ہمراہ آب تازہ -

**دیگر** - زیرہ سفید - دھتورہ کا پھول - مرچ سیاہ

| زیرہ سفید | دھتورہ کا پھول | مرچ سیاہ |
|---|---|---|
| ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ |

پانی میں پیس کر بقدر مٹر کے گولیاں بنالیں قبل از بخار دو گولی ہمراہ آب تازہ -

**دیگر** - پھٹکری کی کھیل - سہاگہ بریاں - نمک لاہوری - اجوائن خراسانی ہموزن ادویہ برگ دھتورہ کے عرق سے گولیاں بقدر نخود بنائیں - خوراک ایک گولی سے ۲ گولی تک ہمراہ آب نیمگرم -

## بخار اور قبض کا بے نظیر جوشاندہ

ہوالشافی۔ بادیان۔ پوست الائچی کلاں۔ انتر چھال نیب ہر ایک چھ چھ ماشہ۔ نمک سیاہ بقدر ضرورت جوش دیکر صاف کر کے پلائیں۔ یہ نسخہ بچوں کے بخار اور قبض میں از حد مجرّب ہے۔

## ایک یوم میں اچھا کرنے والا بخار کا اطمینانی نسخہ

چونہ کا صاف نتھارا ہوا پانی چھٹانک بھر لیکر اس میں نوسادر چھ رتی ملائیے اب اس میں سے ایک تولہ سے ڈیڑھ تولہ تک قبل آمد بخار پلانے سے بخار اسی روز فرار ہو جاتا ہے۔ اس روز کچھ کھانے کو نہ دیں۔ شام کو یا صبح، ساگو دانہ خفیف شکر ڈال کر کھلائیں۔ اگر ضرورت اور پڑے تو ایک یوم کے وقفہ سے پھر یہ عمل کریں۔

## باری روکنے والی نہایت مجرّب گولی

ہوالشافی۔ ست گلو۔ طباشیر ایک ایک تولہ۔ زہر مہرہ خطائی۔ دانہ الائچی خورد۔ کونین ہر ایک ۳ ماشہ ہمراہ لعاب اسبغول بقدر مٹر کے گولیاں بنالیں۔ قبل آمد بخار ۳ گھنٹہ ایک ایک گولی ہمراہ آب تازہ۔ یہ بڑی برکت والی گولیاں ہیں۔ گھر میں ہر وقت تیار رہنا چاہئیں۔ بچوں کے بخار میں بھی بہت مفید ہیں۔

## تجاری کا نادر نسخہ بارہا کا تجربہ شدہ

تجاری بہت مشکل سے جاتی ہے اور زیادہ سے زیادہ ۳۲ سال تک آتی ہے۔ لیکن



خطرناک مطلق نہیں ہے۔ اکثر چلی جاتی ہے اور پھر آنے لگتی ہے۔ اس مرض میں بعد صحت دودھ اور ماش کی دال سے کم سے کم دو ماہ پرہیز لازم ہے۔ میں خود ۳ سال اس میں مبتلا رہا۔ دو چٹکلے میرے ہاتھ آئے جس کی وجہ سے بفضلہ دور دور کے لوگ اس مرض کے آتے تھے۔ میں اس کی عام اجازت دیتا ہوں۔ اہل اسلام صاحبان کسی بزرگ سے پڑھوا کر اور اسی طرح اہل ہنود صاحبان بھی کسی بزرگ عالم دین سے پڑھوا کر کان میں رکھیں اگر خود پابند صوم صلوٰۃ کے ہیں تو خود پڑھ کر کان میں رکھ لیں۔

دو پھایہ نئے چھوٹے چھوٹے روئی کے لیں اور اُس پر گیارہ گیارہ بار سورہ الم نشرح پوری پڑھ کر ہر دو پھایوں پر پھونک کر ہر دو کانوں کے سوراخ میں لگالیں۔ لیکن سورج نکلنے سے پہلے پھایہ لگانا چاہیے۔ اور دوسرے دن کانوں سے نکال دیں۔ اور باحتیاط اُن پھایوں کو رکھیں دوسری اور تیسری باری پر بھی لگالیں۔ بعد چلے جانے تجاری کے مار جاری یا اندھے کنوئیں میں خود پھایہ اپنے ہاتھ سے ڈال آنا چاہیے۔ خیال رہے کہ اُس روئی کی بے تعظیمی نہ ہو۔ دوسرے کان کے سوراخ میں اچھی طرح روئی لگانا چاہیے تاکہ نکل نہ جائے اور سوراخ خوب بند ہونا چاہئیں اور ذیل کا نسخہ بنا کر روزانہ استعمال کریں۔

| برگ دھتورہ۔ | برگ پان | ۔ فلفل سیاہ | } خوب باریک پیس کر گولیاں بقدر نخود |
|---|---|---|---|
| پانچ پتہ | ۵ پتہ | ۵ عدد | } بنالیں۔ قبل باری دو گھنٹے دو گولی |

ہمراہ پانی کھائیں۔

**دیگر**۔ لعاب گھیگوار دو تولہ میں دو رتی افیون ملا کر گولیاں بقدر فلفل بنالیں اور آمد تجاری سے ایک گھنٹہ پیشتر دو گولی یا ایک گولی کھائیں۔

**نوٹ**۔ جس نسخہ کو چاہیں بنا کر استعمال کریں۔ عمل سے بفضلہ ایک ہی باری پر تجاری

چلی جاتی ہے۔ اگر گولیوں کا استعمال بھی رہے تو اور اچھا ہے۔

## بخار کے چند آسان سریع الاثر چٹکلے

مغز کرنجوہ۔ پلاس پاپڑا۔ چار چار رتی بتاشہ میں رکھ کر کھلانے سے دو خوراک میں بخار جاتا ہے۔

گوما بوٹی ایک تولہ ہمراہ فلفل سیاہ تین عدد گھونٹ چھان کر پلانے سے دو دن میں بخار جاتا ہے۔ اسی طرح خورد نائے سبز اور دم جڑ د۔ شہدی ہزار دانہ بوٹی سے بھی۔

**ہزارہا ناظرین کے استفسارات**۔ آپ نے بخارات کے بہت سے نسخے لکھ دیے ہیں اور پھر ایک کی تعریف ایک سے ایک بہتر اور عمدہ ہے ہم خود حیران ہیں کہ کس نسخہ کو بنائیں۔

**جواب**۔ آپ کا جس نسخہ کے بنانے کو دل گواہی دے وہی بنا کر استعمال فرمائیے۔

## دق کا نہایت بے نظیر علاج

خدا کے فضل و کرم پر بشرطیہ دعوے کیساتھ دق کا مریض جس کے علاج سے حکماء ڈاکٹر و ویدا الغرض سب جواب دے چکے ہوں اس نسخہ کو تیار فرما کر استعمال کرائیے اور اس اللہ پاک کی شان کبریائی کا تماشہ دیکھئے کہ کس طرح لاعلاج مریض اس نسخہ سے صحت یاب ہوتا ہے۔ ہم اکثر ناظرین کی خاص توجہ دلانے پر دوسرے ایڈیشن میں اس نسخہ کا اضافہ کرتے ہیں۔



ھوالشافی

صمغ عربی۔ کتیرا۔ آرد باقلا مصری۔ تخم خشخاش۔ پوست خشخاش۔ گل کوکنار۔ ہر ایک نو ماشہ۔ دانہ الائچی کلاں۔ زنجبیل۔ طباشیر۔ ہر ایک پانچ ماشہ۔ مغز بادام شیریں تین تولہ۔ نشاستہ گندم ایک تولہ۔ شکر سفید۔ شہد خالص۔ ہر ایک دس تولہ روغن گاؤ ساڑھے تین تولہ۔ جو ادویہ باریک پسنے والی ہیں ان کا سفوف کر کے چھان لیں پھر ان کو روغن گاؤ میں چرب کریں بعدہٗ شہد اور شکر کا قوام کر کے ان ادویہ کو ملا کر محفوظ برتن میں رکھ لیں۔

خوراک ایک ماشہ سے تین ماشہ تک ہمراہ شیر گدہی بحالت مجبوری بکری کے دودھ کے ساتھ کھا لیا کریں۔ انشاء اللہ العزیز دوا ختم نہ ہونے پائے گی کہ مریض صحت یاب ہوگا۔

## چیچک اور موتی جھرے کا بیان

چیچک کا مرض تو عام ہے۔ لیکن موتی جھرا صرف ملک مالوہ میں پیدا ہوتا ہے جب چیچک کا آغاز شروع ہو اور بچہ کو چیچک کا بخار آجاوے تو دس موتی بچہ کو نگلوا دیں اور نصف ماشہ موتی کو سفید لالہ کے پتوں میں پیس کر پلا دیں آنکھوں میں سرمہ لگائیں ناک اور کان میں بھی ڈالیں اور ذرا سا سینہ پر بھی ملیں۔ عناب اور مکو ایک ایک ماشہ کا شیرہ پانی میں نکال کر ایک تولہ مصری ملا کر اوپر سے ایک ماشہ خاکسی چھڑک کر پلا دیں اور تا صحت یہی دوا پلاتے رہیں۔ اگر خارش پیدا ہو جاوے تو بھوج پتر اور چوب گنز کی دھونی دیں۔ اسہال کا ہونا اس مرض میں مضر ہے۔ اگر دانہ اچھی طرح نہ نکلے ہوں اور اس کو چار دن گذر گئے ہوں

تو فوراً انجیر دو عدد زعفران دو رتی ڈال کر پلائیں - اور مریض کے بستر پر خوب کلاں چھڑکیں - گرم پانی کا بھپارہ دیں - اس تدبیر سے تمام دانہ بخوبی نکل آتے ہیں

**ہدایت** - موم بتی یا چربی کا چراغ گھر میں جلانا چاہئے یا بلا چراغ کے اندھیرے میں مریض کو رکھیں - تیل اور بگھار کی خوشبو مریض کے ناک میں نہ پہونچے - نہا کر یا دُھلے ہوئے کپڑے پہن کر مریض کے سامنے یا پاس نہ جاویں - گرم اور شیریں اشیاء نیز گوشت سے پرہیز لازم ہے -

میٹھی روٹی - مونگ کی کھچڑی - مسور کی دال خفیف نمک کے ساتھ دیں اگر ابتدائی زمانہ سے انتہا تک خمیرہ مروارید ایک ماشہ روزانہ کھلاتے رہیں تو بیحد مفید ہے اس سے ضعف بھی مریض کو پیدا نہیں ہونے پاتا دوسرے سچے موتی کے اجزا سے چونکہ یہ تیار کیا جاتا ہے اس لئے اس مرض میں از بس مفید ہے اور بچہ ہلاک ہو جانے کے خطرہ سے محفوظ رہتا ہے - گرم ریت یا راکھ پر بچہ کو سلانے سے تمام دانے خشک ہو جاتے ہیں اور تلی کا تیل نیم گرم ملنے سے تمام کھرنڈ دور ہو جاتے ہیں اگر بچہ بوجہ خارش دانہ نوزح ڈالے تو مردار سنگ سفیدہ کاشغری ہلدی سیندور ہر ایک چھ ماشہ پیس کر دانوں پر چھڑکیں -

**دیہقانی علاج** - اوّل ایک عدد منقہ میں ایک مکھی مار کر پیس کر منقہ میں ملا کر ایسی چار خوراک دن بھر میں گرم پانی کے ساتھ دیں - دوسرے اور تیسرے دن لوبان ایک ماشہ اور منقہ ایک تولہ میں پیس کر جوار کے برابر گولیاں بنالیں - ہر دو گھنٹہ کے بعد ایک گولی دیں - چوتھے روز گلوئے سبز ۳ ماشہ مرچ سیاہ ۷ دانہ پودینہ خشک ۳ ماشہ - منقہ چار دانہ دو سیر پانی میں جوش دیکر رکھیں اسمیں سے تھوڑا تھوڑا پانی روزانہ پلائیں بفضلہ ۷۵ فیصدی کامیابی ہوئی ہے -



**ضروری یادداشت** - آپ کو یہ معلوم ہے کہ اہلِ ہنود صاحبان چیچک کو بہت مانتے ہیں اور کبھی علاج اس مرض کا نہیں کرتے جس کی وجہ سے اکثر بچہ ضائع ہو جاتے ہیں اسی طرح اکثر ہمارے یہاں بھی یہ طریقہ رائج ہے کہ بہت کم بچوں کا علاج چیچک کا کرتے ہیں - اِس فروگذاشت سے بچوں کو آج تک کوئی فائدہ نہیں پہونچا - اس لئے ہم نہایت اطمینانی اور بارہا کا تجربہ اور وہ بھی خود اپنے بچوں پر امتحان کیا ہوا مفید چٹکلہ لکھتے ہیں - اگر آپ نے اس کا خیال رکھا تو انشاء اللہ العزیز بچہ عمر بھر چیچک سے محفوظ رہے گا اور دوسرا فائدہ خاص یہ پہنچتا ہے کہ پھر کسی بچہ کو ٹیکا لگانے کی ضرورت نہیں پڑتی - چنانچہ بفضلہ میرے چار بچے ہوئے اور تین زندہ بفضلہ ہیں - نہ اون کے ٹیکہ لگانے کی ضرورت لاحق ہوئی اور نہ آج تک چیچک کے مرض میں مبتلا ہوئے - بلکہ ہمارے بچہ اُن بچوں کے ساتھ کھاتے پیتے رہے جو چیچک کے مرض میں مبتلا تھے - حالانکہ چیچک کا مرض چھوت دار تسلیم کیا گیا ہے - بس اِس کا خیال عورتوں کو رکھنا چاہئے میں نے آج تک جس جس کو یہ ترکیب بتلائی ہے اُن کے بچے چیچک سے محفوظ ہیں -

**وقت پیدائش** - جس وقت بچہ پیدا ہو - تو بچہ کے نال کو دایہ باندھ کر کاٹتی ہے - سرمہ سیاہ سادہ جو پہلے سے تیار رکھا ہو - اُس کو جس جگہ پر نال کو ڈورے سے باندھا ہے اُس کے آس پاس ناف کے گھیرے میں خوب اچھی طرح سے چاروں طرف ڈالدینا چاہئے - بس عمر بھر کے واسطے بچہ چیچک سے محفوظ رہے گا - ہر فرقہ کا شخص کر سکتا ہے -

**نوٹ** - احقر جناب کو اس عمل کے کرنے کا خاص مشورہ دیتا ہے - اس سے آپ علاج معالجہ سے ہی نہ بچ جاویں گے - بلکہ ٹیکا لگانے کے جھگڑے اور اُس پریشانی

سے جو بحالت مرض پیدا ہوتی ہے اور تمام گھر گھبراہٹ میں مبتلا ہو جاتا ہے
اُس سے قطعی نجات مل جاوے گی۔

**موتی جھرا**۔ اِس بخار میں دانے مثل خشخاش کے نہایت چمکدار بہت باریک اوّل بمشکل نظر آتے ہیں۔ تیسرے دن اچھی طرح سے دکھلائی دینے لگتے ہیں۔ اس میں بخار کسی وقت نہیں اُترتا۔ جب تک سینہ پر سے ہوتے ہوتے پیٹ پر اُتر کر نہ آجائیں بخار نہیں اُترتا۔ اِس کا مریض اگر علاج میں غفلت ہو تو ایک ہفتہ کے اندر مرجاتا ہے۔ ورنہ چار ہفتہ میں بالکل اچھا ہو جاتا ہے۔

**علاج**۔ سچے موتی آٹھ عدد ڈنگلوا دینا اور سچّے موتیوں کا پانی دھار کر پلانا ضعف دُور کرنے کیلئے خمیرہ مروارید روزانہ ایک ماشہ کھلانا از حد مفید ہے اور یہ حبوب جو ذیل میں درج ہیں اِس مرض کے دفع کرنے میں سریع التاثیر ہیں۔

## حبوب برائے موتی جھرا

ہوالشافی۔ موتی خورد اکیس عدد۔ جاوتری ایک ماشہ۔ منقیٰ ایک دانہ ورق طلا ایک عدد باریک پیس کر مونگ کے برابر گولیاں بنالیں۔ ایک گولی صبح ایک چار بجے ایک شام کھلانا چاہئیں۔

## طاعون کا اکسیر الاثر علاج

یہ مرض قریب قریب ہمیشہ کسی نہ کسی جگہ موجود رہتا ہے اور اس مرض سے تمام دنیا کے لوگ خائف ہیں سمیّت دار مرض ہے اور اس میں حدت بہت ہوتی ہے تبریدکا بہت محتاج ہے۔ مریض اس کا بہت کم بچتا ہے۔ لیکن اللہ پاک نے



جہاں ایسے امراض پیدا کئے ہیں ساتھ ہی اوس کے کثیر نفع پہنچانے والی ادویات بھی پیدا کی ہیں اِس مرض میں وفات پانے والا شہادت کا درجہ حاصل کرتا ہے حدیث شریف میں آیا ہے۔ اَلطَّاعُونُ شَهَادَةٌ عَلٰى كُلِّ مُسْلِمٍ۔
اس مرض کی تشخیص فوراً ہو جاتی ہے اور علاج میں ذراسی عدم توجہی سے پھر علاج دشوار ہو جاتا ہے۔ ہم نہایت اطمینانی نسخے تجربہ شدہ درج کرتے ہیں اور خدا کے فضل و کرم پر امیدُ رکھتے ہیں کہ اِن نسخوں سے استفادہ حاصل کرنے والا انشاء اللہ العزیز جلد صحت یاب ہوگا۔

## تدابیر ضروریہ

جب کسی کے گلٹی نکل آوے تو گرم دوا ہرگز نہ دیں بلکہ تقویت دل اور ہوش و حواس قائم رکھنے کی دوا دیں۔ مریض کو سرد جگہہ میں رکھیں۔ لیکن گلٹی کو سردی نہ پہنچنے دیں دل اور دماغ پر صندل اور کافور گلاب میں گھس کر کپڑا بھگو کر رکھنا چاہیئے اور جو تدبیریں بخار میں کیجاتی ہیں۔ مثلاً لخلخہ سونگھانا۔ پاشویہ کرنا سِنگھیاں کھچوانا۔ اگر گلٹی پر سردی کا شبہہ ہو فوراً بابونہ پانی میں جوش دیکر گرم گرم سے دھارنا تاکہ مادہ تحلیل ہو جاوے اور یہ مسہل دیں جو ٹھنڈا اور بہت مجرب ہے

## جُلّاب برائے طاعون

جدوار۔ ہلیلہ سیاہ۔ سنا رکی (گھی سے چکنی کرکے) ہر ایک چھ ماشہ گلاب کے پھول ایک تولہ شب کو گرم پانی میں بھگو کر صبح مل چھان کر دہ تولہ۔ گلقند آفتابی۔ اور چار تولہ شکر سرخ۔ شربت وردچار تولہ۔ شیرہ مغز بادام شیریں نو دانہ اضافہ

کرکے خوب ٹھنڈا کرکے پلائیں اور ہر دست کے بعد خوب سرد پانی پلائیں اور ایک ایک یوم کے وقفہ سے تین مسہل دیں۔ ناغہ والے دن تخم ریحان پانچ ماشہ پھنکا کر شربت بنفشہ دو تولہ پانی میں ملا کر پلا دیں۔

**غذا۔** سب سے عمدہ غذا طاعون کے واسطے آش جو ہے۔

## پھایہ برائے گلٹی نہایت مجرّب

یہ پھایہ گلٹی پر رکھنا چاہیئے۔ سنکھیا سفید اور افیون ایک ایک تولہ پیس کر لہسن کے عرق میں ملا کر چھ پھایہ بنائیں اور ایک پھایہ گلٹی پر رکھیں۔ اور اوپر سے پیاز کا چھلکا بھون کر باندھیں جب پیاز ٹھنڈی ہو جاوے دوسرا چھلکا بدل دیں اور ہر دو گھنٹہ کے بعد پھایہ تبدیل کر دیا کریں۔ اس سے چوبیس گھنٹہ کے اندر یا تو گلٹی پھوٹ جاتی ہے اور تمام مواد اوپر آجاتا ہے یا شگاف دینے کے قابل ہو جاتی ہے اور حالتِ مرض میں یہ دوا برابر پلاتے رہیں۔ اس سے بہت تسکین ہوتی ہے اور بہت فائدہ مند ہے۔

## حدّت اور سمیّت کو دور کرنیوالا نہایت بےنظیر نسخہ

ہوالشافی۔ زلال آلو بخارا سات دانہ۔ زرشک پانچ ماشہ۔ تخم خرفہ پانچ ماشہ۔ اس نتھارے ہوئے آلو بخارا کے پانی میں پیس کر نارجیل دریائی۔ زہر مہرہ خطائی عمدہ کافور جدوار ہر ایک ایک ماشہ۔ عرق بید مشک میں گھس کر پھر سب کو یکجا کرکے ملا کر شربت انار شیریں دو تولہ ملا کر پلا دیں۔ مریض کے گلے میں درونج عقربی تعویذ کے طور پر لٹکانا اور پانی کیوڑہ ڈال کر پئیں۔



**نوٹ۔** مرض سے جلد نجات حاصل کرنے کا یہ ایک عمدہ اور بہترین نسخہ ہے۔

## دوسرا مجرّب نسخہ

ہوالشافی۔ خردل سفید (رائی) فادزہر حیوانی۔ نارجیل دریائی۔ پوست بیخ مدار جملہ ادویہ ہموزن باریک پیس کر عرق پیاز میں ملا کر گولیاں بقدر نخود بنالیں شبانہ روز میں بارہ گولیاں ہر دو گھنٹہ کے بعد دیں اور گلٹی پر انہیں گولیوں کو عرق پیاز میں گھس کر لگانا چاہیئے۔

## تیسرا نہایت مجرب نسخہ

ہوالشافی۔ نارجیل دریائی۔ زہر مہرہ خطائی اصلی جدوار۔ پپیتہ۔ درونج عقربی۔ طین گل مختوم۔ زعفران۔ مرکی۔ ایلوا۔ صندل سفید۔ پوست بیخ مدار۔ کافور۔ مساوی الوزن اجزاء عرق گلاب میں کھرل کرکے ایک ایک ماشہ کے قرص بنالیں اور شبانہ روز میں چھ قرص ہمراہ عرق گلاب دینا چاہیئے۔

## حبّ کافوری مجرّب

کافور دو تولہ۔ فلفل سیاہ پانچ ماشہ۔ زعفران ایک ماشہ۔ بقدر نخود گولیاں بنالیں۔ دو دو گولی شدت بخار کے وقت ایک ایک گھنٹہ کے فاصلہ سے ہمراہ شربت صندل سفید ہمراہ دو تولہ دینا چاہیئے اس سے بخار بفضلہ جلد دفع ہو جاتا ہے۔

**تنبیہہ۔** دوا نہایت عمدہ ہونا چاہیئے خصوصاً زہر مہرہ خطائی قسم اوّل ہو تو کیا کہنا آپ کو کسی حکیم اور ڈاکٹر کے بلانے کی حاجت نہیں۔ جو جو نسخہ آپ ضروری

سمجھیں تیار کرلیں۔ آپ ہرگز یہ خیال دل میں نہ لائیں کہ طبیب یا ڈاکٹر اس سے بہتر علاج کرسکیں گے۔ اِس کو میں بھی تسلیم کرتا ہوں۔ لیکن اِس مرض میں ایسے بے نظیر اور آسان نسخہ جات کے مقابلے میں مطلق ضرورت اس کی باقی نہیں رکھی گئی ہے آپ فرمائیں گے کہ یہ تو معمولی نسخہ جات ہیں دیگر کتابوں میں بھی درج ہیں۔ میں کہتا ہوں کہ کون سے ایسے نسخہ جات ہیں جو اور طبی کتب میں نہیں پائے جاتے۔ لیکن بعد تجربہ بسیار (۹۵) فیصدی کامیابی حاصل کرنے کے بعد کسی نسخہ کا اظہار کرنا بہت مشکل ہے اس لئے کہ سیکڑوں روپیہ اس مرض میں نیم حکیم پیدا کرلیتے ہیں اور ہم کو ان نسخوں پر ناز اس وجہ سے اور بھی ہے کہ یہ ایک کامل درویش کے منتخب نسخہ جات ہیں جس کی برکت کچھ اور ہی ہو جاتی ہے۔ یوں سمجھ لیجئے کہ ایک نسخہ ہم شرطیہ دعوے کے ساتھ استعمال کرتے ہیں کہ فائدہ نہیں کرتا اور اسی نسخہ کو ایک باخدا شخص بتلا دیتا ہے تو فوراً فائدہ ہو جاتا ہے (احقر کو بفضلہ دیگر نسخہ جات کی آج تک ضرورت لاحق نہ ہوئی اور ہمیشہ یہی نسخہ ہمارے تجربہ میں رہتے ہیں)

## ہیضہ کا نادر علاج

تیر بہدف نسخہ۔ ہوالشافی۔ تخم لیموں کاغذی زہر مہرہ خطائی اعلیٰ قسم۔ نارجیل دریائی بیارانگا۔ ہلیلہ سیاہ۔ پوست بیخ مدار۔ تخم مرنج سیاہ۔ مساوی الوزن اجزا را درک کے عرق میں ملا کر بقدر نخود گولیاں بنالیں۔ وقت ضرورت ہر قے کے بعد ایک ایک گولی برابر دیتے رہیں انشاء اللہ العزیز سات آٹھ گولیوں سے زائد دینے کی ضرورت نہیں پڑتی کہ مریض صحت یاب ہو جاتا ہے (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۳)



**فائدہ**۔ موت کا دُنیا میں کوئی علاج نہیں ورنہ اللہ پاک نے اسی نسخہ سے اسّی فیصدی کامیابی ہیضہ کے مریضوں پر کی ہے۔ ہمارا یہ نسخہ نہایت درجہ اطمینانی ہے

## ہزاروں امراض میں کام دینے والا سفری نسخہ

ہوالشافی۔ ست پودینہ۔ ست اجوائن کافور ہر ایک تین ماشہ روغن لونگ ایکماشہ روغن جائفل ایکماشہ۔ روغن دارچینی اور روغن الائچی۔ ست زنجبیل۔ ست سہاگہ ہر ایک دو ماشہ۔

سب کو ملا کر ایک شیشی میں رکھ لیں۔ ذیل کے امراض پر اکسیر اعظم ہے۔

۱۔ ضیق النفس کے واسطے سفوف زنجبیل تین ماشہ میں دو قطرہ اس کے ملا کر کھلانے سے دمہ کو ازحد فائدہ پہونچتا ہے۔ ہفتہ عشرہ استعمال کرنا چاہئے۔

۲۔ ہیضہ یا تخمہ (بدہضمی) کے واسطے عرق سونف میں تین قطرہ ڈال کر پلانا چاہئیں۔ اگر بہت زیادہ ہو تو ہر گھنٹہ کے بعد سہ قطرہ ڈال کر پلانا چاہئے۔

۳۔ پیچش یا اسہال میں بتاشہ میں رکھ کر ایک قطرہ روزانہ دن میں تین مرتبہ دینے سے تین دن میں کلّی فائدہ ہو جاتا ہے۔

۴۔ آدھا سیسی۔ ڈاڑھ کا درد۔ دانت کا درد۔ بچھو بڑیا دیگر کیڑے مکوڑے کا کاٹنا ورم لب۔ خناق کا ورم۔ طاعون کی گلٹی پسلی کا درد اور دیگر اورام پر اسکے ایک دو پھریری لگانے سے فی الفور نجات مل جاتی ہے۔

۵۔ سنگرہنی میں ۲ تولہ دہی میں تین قطرہ ملا کر صبح و شام پلانے سے ایک ہفتہ میں آرام ہو جاتا ہے۔

۶۔ نمک سلیمانی یا کوئی اپنا چورن بنایا ہوا اس میں چار چھ قطرہ ملا دینے سے

دہ چورن زود ہضم ہوجاتا ہے۔

۷۔بچوں کی بدہضمی یا پیٹ کا درد اور بار بار دودھ ڈالنے میں ایک قطرہ ہمراہ دودھ ماں کے دینے سے فائدہ ہوجاتا ہے۔ اگر کھانسی اور سردی بچوں کو ہوجاوے تو پان میں رکھکر کھلانے سے کھانسی اور سردی سے آرام مل جاتا ہے۔ الغرض ہم اس کے فوائد لکھنے سے قاصر ہیں۔ ہوشیار طبیب اور وید بہت سے امراض پر بے خوف وخطر کام لے سکتا ہے اور بیسیوں روپیہ اس ایک دوا سے پیدا کرسکتا ہے۔ یہ نسخہ امرت دھارا سے بہتر اور آب حیات سے بدرجہا اچھا ہے۔ اسکے ایک شیشی ہر وقت گھر میں تیار رہنا چاہیئے (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۲)

**احتیاط**۔ ایسی شیشیاں بچوں والے گھر میں احتیاط سے رہنا چاہئیں تاکہ کسی بچہ کا ہاتھ نہ پڑ جائے۔

**نوٹ**۔ ست زنجبیل کی ترکیب حبوب ہاضم مشتہی طعام میں گذر چکی ہے اور ست سہاگہ بورک ایسڈ کو کہتے ہیں۔ جس سے ڈاکٹری میں زخموں کو دھوتے ہیں ہم اپنے احبابوں کو اس شیشی کے گھر میں ہر وقت تیار رکھنے کا مشورہ دیتے ہیں۔

## پتھری کا بلا اپریشن علاج

اس مرض میں مریض کی حالت پر بڑا رحم آتا ہے اس لئے کہ پتھری کا بلا آپریشن ریزہ ریزہ ہو کر خارج کردینا یونانی اطباء کے امکان سے باہر تھا۔ اور بلا علاج ڈاکٹری کوئی چارہ نہ تھا۔ آپ فرمائیں گے کہ تمام اطباء کا بدنام کنندہ یہ شخص ہے۔

اس زمانہ کے ہم اپنے ایسے حکماء پر یہ الفاظ زبان سے نکال رہے ہیں۔ کیونکہ فی زمانہ حکماء صاحبان جو ہم ایسے ہیں۔ رئیس الاطباء، فخر الاطباء۔ حکیم حاذق اور



نہ معلوم کیا کیا دنیا کی من گھڑت ڈگریاں پائے ہوئے ہیں اور بہت سے معمولی امراض کا علاج تو درکنار تشخیص مرض بھی صحیح نہیں کرسکتے۔ جاہلوں کا قول ہے کہ حکیم جب تک سو دو سو مریضوں کو مار نہ لے وہ تجربہ کار حکیم نہیں بس ایسے ہی حکماء سے ہماری مُراد ہے۔

اب میں پتھری کا نسخہ لکھتا ہوں یہ نسخہ مجھے ایک وید سے جو کافی شہرت اس مرض میں رکھتے تھے حاصل ہوا تھا جو بعد تجربہ بسیار بہت مفید ثابت ہوا۔

ہوالشافی۔

| حجر الیہود | شورہ قلمی | آب مولی سبز |
| --- | --- | --- |
| ۲½ تولہ | ۵ تولہ | ۳ سیر |

ایک بڑے پیالہ میں مولی کا عرق تھوڑا اوپر اور تھوڑا نیچے رکھیں۔ درمیان میں ہر دوا دویہ ہوں پھر گل حکمت کرکے دس سیر کی آنچ دیں۔ پھر نکال کر اسی طرح پانچ مرتبہ آنچ دینا چاہیئے۔ بعدہٗ اوس کو شیشی میں محفوظ رکھیں۔ آب مولی سبز چھ مرتبہ کے واسطے برابر برابر حساب سے تقسیم کرلیں۔ تاکہ باقی نہ بچے سب دوا میں پورا ہونا چاہیئے۔

**ترکیب استعمال**۔ اول حجر الیہود کا کشتہ پانچ برنج۔ مولی کا کھار۔ دو سُرخ جو کھار ایک سرخ۔ ملاکر شربت بزوری معتدل چار تولہ کے ہمراہ ایک ہفتہ تک کھلائیں۔

**فائدہ**۔ اوّل اس نسخہ کے استعمال سے ریگ آنا شروع ہوتی ہے پھر پتھری ریزہ ریزہ ہو کر خارج ہونا شروع ہوتی ہے۔ یہاں تک کہ اگر کبوتر کے انڈے کے برابر کیوں نہ ہو بآسانی چھوٹے چھوٹے کنکریوں کی صورت میں ذریعہ پیشاب نکل جاتی ہے جسکو آپ خود ملاحظہ فرماسکتے ہیں۔

**نوٹ** - پتھری کا مریض بفضلہ بلا اپریشن اس نسخہ سے صحت یاب ہو جاتا ہے -

## دوسرا پتھری کا عجیب الاثر نسخہ

تحصیل چلیتاری میں ایک مریض پتھری کے مرض میں مبتلا ہیں اور عرصہ سے ملازم سرکار ہیں وہ دو تین ماہ کے اندر اسی شکایت میں مبتلا ہو جاتے ہیں - اکثر مجھ سے شکایت بھی کرتے ہیں کہ آپ کی توجہ ہمارے اوپر مطلق نہیں ہے - ہم بہت پریشان ہیں اور جب تک صحت نہ ہو جاوے بس آپ کے دروازہ کے مہمان ہیں - میں نے اون کو ذیل کا نسخہ استعمال کرایا خدا نے شفا عطا فرمائی (عرصہ دس سال سے میں اس نسخہ کو اور کبھی مذکورہ بالا نسخہ کو جو وقت پر تیار رہتا ہے استعمال میں لاتا ہوں - اس نسخہ کے استعمال سے پتھریاں بہ آسانی بلا کسی تکلیف کے خارج ہو جاتی ہیں) یہ نسخہ مجھے ایک مہاتما سادھو سے جو بغرض سیاحت رنگون کی طرف سے آئے تھے حاصل ہوا تھا اور ہم اونکا جسقدر شکریہ ادا کریں کم ہے اس لئے کہ کسی ایک نسخہ کے واسطے جس کو ہم نے بچشم خود آناً فاناً مہلک مرض سے صحت یاب ہوتے دیکھا ہو اور پھر وہ نسخہ ہاتھ آجاوے جس سے عام مخلوق کو فائدہ پہونچے - کیا کم شکریہ کا مستحق ہے - وہ نسخہ یہ ہے -

ہوالشافی - حجر الیہود - چھ ماشہ - نوسادر اور سہاگہ تین تین ماشہ باریک پیس کر رکھ لیں - پھر شورہ قلمی ڈیڑھ تولہ لیکر ایک کڑاہی میں ڈال کر تھوڑا سا پانی ڈالدیں جب شورہ قلمی حل ہو جاوے اوپر والی ادویہ ملا دیں پھر آگ سے اُتار کر ٹھنڈا کرلیں اگر درد گردہ میں بڑی پتھری کے باعث ہو تو مغز کرنجوہ کا سفوف ایک ماشہ اسی دوا میں اور ملا دیں - چار سرخ سے ایک رتی تک ہمراہ بکری

کے دودھ نصف پاؤ آب خالص نصف پاؤ کے ساتھ ملا کر استعمال کریں -

**فائدہ** - اوّل اس دوا کے استعمال سے ریگ سُرخ پھر سیاہ پھر زرد خارج ہوتی ہے مابعد پتھریاں ریزہ ریزہ ہو کر خارج نکلنا شروع ہوتی ہیں (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۲)

**نوٹ** - اگر حالت مرض میں درد کی شدت زیادہ ہو تو ایک ماشہ برشعثا کھا لیا کریں ہر دو نسخہ ہمارے بارہا کے تجربہ شدہ ہیں اور ان کے استعمال کرنے والے مرضا کو اپریشن کی ضرورت نہیں پڑتی - بعض لوگ اکثر مریض کو اپریشن کی رائے دیتے ہیں اور مریض کے خیال کو اس طرح تبدیل کرتے ہیں کہ اجی صاحب اگر نسخے ایسے تیر بہدف ہوتے تو دنیا اپریشن کیوں کراتی یہ محض خام خیالی ہے - مجبوری پر تو انسان خودکشی بھی کر لیتا ہے - لیکن اگر مریض کو بلا تکلیف کے آرام ہو جائے تو اس سے بڑھ کر اور کیا بات ہے - انسان کو خدا کے بھروسہ پر کام کرنا چاہیئے -

نہ علاج یونانی اور نہ ڈاکٹری سے فائدہ ہوتا ہے جب وقت آجاتا ہے اس لئے مریض کو ایسی تسلی اور تشفی دینا چاہیئے جو اس کے واسطے ہر طرح مفید ہو - ہم نے بچشم خود امتحان کیا ہے کہ مرضا کا ہر طرح اطمینان کر کے اور جلد صحت یاب ہونے کی اُمید دلانے پر نصف بیماری گھٹ گئی ہے - ہمیشہ اس کا خیال رکھنا چاہیئے -

## ذیابیطس کا شرطیہ علاج

اس مرض میں پیشاب زیادہ مقدار میں اور بار بار آتا ہے پیاس زیادہ ہوتی ہے اور کبھی پیشاب میں شکر بھی آتی ہے بہرحال یہ مرض انسان کو بیکار کر دیتا ہے

اور رفتہ رفتہ اس کی وجہ سے بہت سے امراض پیدا ہو جاتے ہیں۔ اس کے علاج میں غفلت نہ کرنا چاہیئے۔

ہمارے ایک عنایت فرما اسی مرض میں مبتلا تھے علاج کرتے کرتے سخت عاجز آ گئے تھے بڑے بڑے نامور حکماء اور ویدصاحبان نیز ڈاکٹری علاج وغیرہ سب کر چکے تھے فائدہ ضرور ہوتا تھا لیکن پیاس کی شدت اور پیشاب کی زیادتی پھر چند روز میں پیدا ہو جاتی تھی۔ وہ فرمانے لگے کہ مجھے ایک حکیم صاحب نے جو بہت بزرگ اور باخدا شخص ہیں ایک نسخہ دیکر بہت اطمینان دلایا ہے کہ اس نسخہ کا استعمال آپ کے مرض کا قطعی ازالہ کر دے گا۔

اس کے بعد مجھ سے کہا کہ آپ نبض اور قارورہ ہمارا دیکھ لیجئے اور کوئی نسخہ مجرب تجویز فرمایئے۔ میں نے کہا کہ آج تک میں نے ایسے مریض کا علاج نہیں کیا ہے لیکن نسخہ مجرب ہوگا اور اس کے استعمال سے قوی امید ہے کہ ازالہ مرض ہو جاوے۔ چنانچہ وہ نسخہ حکیم صاحب موصوف کے نسخہ سے بجنسہ مل گیا۔ بہت خوش ہوئے اور فرمانے لگے کہ میں اس نسخہ کا ضرور استعمال کرونگا۔ وہ نسخہ یہ ہے۔

ہوالشافی۔ گوڑمار بوٹی۔ ست گلو خالص عمدہ۔ زنجبیل۔ سلاجیت خالص۔
۳ ماشہ ۱۰ ماشہ ۴ رتی ۲ رتی

کشتہ فولاد۔ مغز جامن
ا رتی ۱۰ ماشہ
} بلا شیرینی پیس کر کھانا چاہیئے (یہ ایک خوراک ہے)

**پہلا اڈیشن۔** مرض ذیابیطس کے متعلق پہلے اڈیشن میں یہ لکھا گیا تھا کہ مجھے مرض ذیابیطس کا کوئی مریض آج تک نہ ملا ورنہ بعد تجربہ اس نسخہ کے متعلق مزید اطمینان دلاتا۔ لیکن دل یہ گواہی دیتا ہے کہ یہ نسخہ نہایت زود اثر ثابت ہوگا۔





چنانچہ اس نسخہ کا امتحان کیا گیا اور خدا کے فضل و کرم سے بہت سے مریضوں کو کثیر نفع پہونچا یا اور اکثر صحت یاب ہو گئے۔ اگرچہ تصدیقات ہر ہر نسخہ کی بکثرت آ گئی ہیں۔ لیکن ہم ایک ایک دُو دُو تصدیقات کا درج کر دینا آپ کے مزید اطمینان کے واسطے کافی سمجھتے ہیں۔ ورنہ آجکل تصدیقات بھی عام طبقہ میں مقبول نہیں ہیں یہ فقرہ ہر شخص کی زبان پر ہے کہ ہم کو اگر فائدہ ہو جاوے تو ہم سمجھیں کہ کتاب کا ہر نسخہ بے نظیر ہے مصنف کی محنت قابل داد ہے۔ ورنہ ایسے تو ہزاروں نسخہ کتابوں میں موجود ہیں (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۱)

**نوٹ۔** ست گلو عطاروں کے یہاں کی نہ ہو۔ خود تیار کرنا چاہیئے۔ باقی ادویات نہایت عمدہ ہوں۔ گوڑمار بوٹی سوائے بھوپال کے دوسری جگہ نہیں ہوتی۔ آپ بھوپال سے کسی اپنے دوست کے ذریعہ سے منگا لیجئے۔ ہم بھی آپ کی خاطر سے بھیج سکتے ہیں لیکن ایک روپیہ سے کم کی تعمیل ہم ہرگز نہ کریں گے۔ اگر جناب کو یہ خطرہ گزرے کہ اس نسخہ میں اپنا فائدہ ملحوظ رکھا ہے تو آپ حسن یوسف جو مرتبہ احقر ہے اس کا نسخہ بنا کر استعمال فرمایئے وہ نسخہ بھی مرض ذیابیطس کے قطعی ازالہ کے واسطے تیر بہدف ہے

## بواسیر خونی اور بادی کا حکمیہ علاج

ہوالشافی۔ بچھ جس کو دچ ترکی کہتے ہیں اور نیلا تھوتھا (طوطیا) آنبہ ہلدی ہر سہ ادویہ ہموزن باریک پیس کر رکھ لیں۔

وقت ضرورت اس کو باسی پانی میں تھوڑی سی گھول کر پائخانہ کے مقام پر ہر چہار طرف باہر کی جانب لیپ کر کے اوپر سے ارنڈ کا پتا باندھ کر لنگوٹ کس لیں پہلے اور دوسرے دن کچھ فائدہ معلوم نہ ہوگا۔ تیسرے دن کے

استعمال سے مسے بالکل غائب ہو جاتے ہیں اور خون کا آنا موقوف ہو جاتا ہے اور ہمیشہ کے واسطے بواسیر چلی جاتی ہے۔ یہ دوا لگاتے وقت ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جیسے چیونٹی کاٹ رہی ہے۔ بے کھٹکے استعمال کرنا چاہیے اگر مرض قدیم ہو تو دو ایک دن زیادہ استعمال کرنا چاہیئے۔

ہماری تحصیل چھتاری کے ایک گاؤں کا متاجر جو جبل پور گیا ہوا تھا۔ اور اتفاق سے اوس کو ہسپتال میں جانے کا اتفاق ہوا وہاں پر ایک مریض شدت بخار میں پڑا چلا رہا تھا اس شخص کو دو نسخے ایک کنٹھ مالا کا اور دوسرا بواسیر کا جو اوپر ندکور ہوا معلوم تھا۔ جب غفلت بخار کی زیادہ بڑھنے لگی تو اوس نے آواز دی یہ سامنے کھڑے تھے۔ اُس مریض نے کہا کہ مجھے دو نسخے معلوم ہیں جو آپ کو بتلائے دیتا ہوں ورنہ یہ میرے ساتھ جاتے اور مخلوق فائدہ سے محروم رہتی تم اس کی قیمت کچھ نہ لینا۔ بواسیر کا نسخہ بتلایا۔ اس عرصہ میں بخار کم ہو گیا تو کہنے لگا اب دوسرا نسخہ نہیں بتلاتا۔ چنانچہ یہ متاجر مفت دوا تقسیم کرتے ہیں۔

جب اِن سے یہ نسخہ دریافت کیا گیا تو بتلانے سے انکار کیا۔ لیکن خدا کا شکر ہے کہ اِن کے ایک خاص عزیز نے بتلایا۔ واقعی بہت مفید ثابت ہوا اور اس کے تصدیقات مختلف اطراف ہند سے آ گئیں۔ (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۳)

## مرض بواسیر کو ایک یوم میں اچھا کرنیوالا نسخہ

ھوالشافی۔ تخم ہارسنگھار اور سیاہ مرچ ہر ایک تین تین تولہ باریک پیس کر بارہ گولیاں بنا لیجئے چھ چھ ماشہ کی اور علی الصباح (۱۲) گولیاں ایک دم کھا لیجئے اور برابر چار بجے سے دن کے آٹھ بجے تک ٹہلتے رہیئے۔ بیٹھنا نہ چاہیئے ایک دن کی تکلیف گوارا



کر لینے سے عمر بھر کو آرام مل جاتا ہے۔ میرا ایک مرتبہ کا تجربہ شدہ ہے۔ اِس نسخہ کا امتحان ایسے شخص پر کیا گیا ہے جن کو بحالت دورہ مرض بواسیر بکثرت خون خارج ہو جاتا تھا اور زندگی سے عاجز آ گئے تھے۔

**نوٹ**۔ اگر گھنٹہ دو گھنٹہ کے بعد استفراغ ہو جائے جب بھی بفضلہ بارہ برس کے واسطے بواسیر چلی جاتی ہے۔ (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۲)

**دیگر**۔ بیری کی لاکھ جو بر رنگ سُرخ ہوتی ہے ایک تولہ روزانہ صبح کو گائے کے دودھ پاؤ بھر کے ساتھ سات دن تک استعمال کر لینا ایک سال کے واسطے مرض کو کھو دیتا ہے۔

## بواسیر کا سریع الاثر چوتھا نسخہ

ھوالشافی۔ پوست ہلیلہ زرد۔ پوست ہلیلہ کابلی۔ فرفیون۔ تخم بکائن۔ زراوند طویل ہر ایک ڈیڑھ تولہ۔ گوگل۔ ایلوا۔ اندراین کا گودا ہر ایک ۲ تولہ۔ کہربا شمعی۔ ہلیلہ سیاہ ہر ایک ایک تولہ۔ در آب برگ صدبرگ ۲ تولہ (گیندا) دگر دندہ بوٹی حل کردہ در ترب مجوف پُر کردہ گل حکمت نمودہ در آتش پاچک دشتی دہند و برآوردہ سائیدہ بقدر کنار دشتی حبہا بندند۔ دو حب صبح و دو شام بخورند یک ہفتہ انشاءاللہ صحت خواہد شد (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۴)

**فائدہ**۔ اس نسخہ کے دو ہی خوراک سے آرام معلوم ہونے لگتا ہے۔ تجربہ شرط ہے۔ اگر مریض ترشی اور بادی اشیاء سے پرہیز نہ کرے اور فائدہ نہ ہو تو اس کا کیا علاج۔ جو نسخہ آپ کی طبیعت میں آئے بنا کر استعمال کیجئے۔

## وجع مفاصل

گٹھیا کو کہتے ہیں - اگر ابتدا ء مرض ہو یا دو چار ماہ کا عرصہ گذرا ہو یا جوڑوں میں درد رہتا ہو تو یہ نسخہ جو اپنی نوعیت میں نرالا ہے بنا کر فوراً استعمال کریں -

ہوالشافی - زعفران پیپلا مول - کشمش سبز ہر ایک چھ ماشہ - ہر سہ ادویہ کو بلا پانی کے خوب باریک پیس کر گولیاں بنائیں ایک ایک ماشہ کی پھر صبح و شام گائے یا بھینس کے دودھ پاؤ بھر کے ہمراہ ایک گولی صبح اور ایک شام کھانا چاہئے ایک ہفتہ میں آرام ہوتا ہے - (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۴۲)

## دوسرا بے مثل نسخہ

اگر زیادہ عرصہ گذر گیا ہو اور ٹانگیں ٹیڑھی ہو گئی ہوں یا رگ و پٹھے جکڑ گئے ہوں یا پنڈلیاں سخت درد کرتی ہوں - یا اس مرض کا دورہ پڑتا ہو - یا چلنے پھرنے سے مایوسی ہو گئی ہو تو ذیل کا جوشاندہ دو تین ہفتے استعمال کریں اور روغن جو فالج کے بیان میں گذرا - اوس کو بنا کر مالش بھی کریں - انشاءاللہ کسی دوسرے نسخہ کے استعمال کی ضرورت نہ پڑے گی - (میرا معمول مطب ہی)

ہوالشافی - سورنجان شیریں - چرائتہ تلخ - عرق چوب چینی - شہد -
۹ ماشہ - ۱ تولہ - چھٹانک بھر - ۲½ تولہ

سورنجان اور چرائتہ کو نصف پاؤ پانی میں جوش دیکر نصف پانی رہجانے پر اتار کر صاف کر کے عرق ڈال کر شہد سے میٹھا کر کے پئیں -

عرق چوب چینی عطاروں کے یہاں ملیگا - اگر نہ ملے تو برادہ چوب چینی



چھ ماشہ ڈال کر وزن پانی کا پاؤ بھر کر کے سب کو جوش دیکر چھان کر شہد ڈال کر پئیں - (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۴۲)

## گٹھیا کا بہت مجرب نسخہ برائے مالش

ہوالشافی - روغن کنجد (میٹھا تیل) نصف سیر - ارنڈی کا تیل پاؤ بھر لیکر کڑاہی میں ڈال کر خوب جب جوش کھا جاوے - نصف پاؤ بھلانواں ڈالیں - جب بھلانواں جل جاوے اُتار کر چھان کر پھر کچلہ نصف چھٹانک اور کبوتر صحرائی کی بیٹ نصف چھٹانک ڈال کر جلائیں بعد جل جانے ان ہر دو ادویہ کے اُتار کر چھان کر مٹی کا تیل یا روغن تارپین جو مل جاوے ملا کر بوتل میں رکھ لیں - ایک ہفتہ کے بعد استعمال کریں - اس سے بفضلہ بہت سے مریض اچھے ہوئے ہیں - نفع پہونچانے میں یہ نسخہ سیکڑوں گرم تیلوں سے بہتر ہے (بھلانواں جلاتے وقت دھواں آنکھ کو نہ لگنا چاہیئے)

ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۴۲ -

## گٹھیا - فالج - آتشک عرق النساء کا مجرّب نسخہ

اس نسخہ سے بفضلہ چار پانچ یوم میں مریض اچھا ہو جاتا ہے یہ نسخہ ایک مہاتما کا عطیہ ہے -

ہوالشافی - گندھک آملہ سار - شنگرفی دونوں ہموزن لیکر ایک لوہے کے توے پر چاروں طرف گیہوں کے آٹے سے ایک حلقہ بنا کر درمیان میں ہر دو کو رکھ کر نہایت ہلکی آنچ بیری کی لکڑی کی دیں - جب دودھ خشک ہو جائے اوتار کر باریک پیس کر شیشی میں محفوظ رکھیں اور تین ہفتہ کے واسطے زمین میں دفن کر دیں

**ترکیب استعمال** - مکھن تین ماشہ یا منقہ ایک عدد میں تین چاول رکھ کر کھانا چاہیئے - (نسخہ تیار کرتے وقت خیال رہے کہ دھواں آنکھوں کو نہ لگے)

## آتشک کا نادر علاج

حبوب آتشک - اجوائن دیسی - اجوائن خراسانی - مغز نارجیل کہنہ - پارہ مصفیٰ - قند سیاہ کہنہ پانچ سالہ - برنگ کابلی - جملہ ادویہ چھ چھ ماشہ ہوں -

اوّل پارہ کو گڑ میں ملا کر خوب کھرل کریں پھر سب ادویہ ملا کر ایک جان کر کے جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنالیں -

اِن گولیوں کو دہی میں لپیٹ کر ایک گولی صبح کو نگل جائیں - صرف اسقدر احتیاط کی ضرورت ہے کہ یہ گولی دانتوں کو نہ لگے اگر خدانخواستہ مسوڑھوں یا دانتوں میں درد شروع ہوجاوے فوراً موقوف کردیں - مونگ کی دال اور دودھ کا پرہیز باقی تمام چیزیں کھائیں -

زخم کو نیب کے اُبلے ہوئے پانی سے صاف کرتے رہیں -

**فائدہ** - اس نسخہ نے صدہا مریضوں کو فائدہ ہی پہونچایا اور ایک ہفتہ میں بالکل اچھے ہوگئے -

## آتشک کا مجرّب المجرّب نسخہ

ایک پرانا کنواں جو تقریباً چار سو برس کا از قسم باؤلی وغیرہ ہو اُس کے اندر سے ایک اینٹ نکلوائیں اور خشک پیس کر چھ ماشہ یہ اور چھ ماشہ شکر ملا کر صبح کے وقت روزانہ پھانک لیا کریں - یہ ایک خوراک ہے - ایک ہفتہ میں آرام معلوم ہوتا ہے - تا استعمال دوا چنے کی روٹی ہمراہ گھی کھائیں -

## سفوف آتشک بے نظیر

کوڑیاں زرد سوختہ سولہ[16] عدد - سپاری سوختہ چار عدد - زنگار - رال آٹھ آٹھ ماشہ مردار سنگ بریاں آٹھ ماشہ - شنگرف دھویا ہوا اور طوطیا سبز چار ماشہ -

اوّل مردار سنگ شنگرف طوطیا ڈال کر خوب کھرل کریں - پھر کوڑیاں پھر چھالیہ پھر زنگار پھر رال ملا کر چار گھنٹہ کھرل کر کے شیشی میں محفوظ رکھیں خوراک نصف چاول سے دو چاول تک ہمراہ مکھن کھلائیں - آبلوں پر خشک سفوف چھڑکیں -

**فائدہ** - یہ نسخہ علاوہ آتشک کے داد ناسور اور بھگندر نیز خراب اقسام کے زخموں میں بھی اکسیر ہے (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۵)

## دیگر مجرّب نسخہ

ستیاناسی بوٹی ایک تولہ روزانہ آدھ پاؤ بکری کے دودھ کے ہمراہ گھونٹ کر بلا چھانے ہوئے پلائیں اور آبلوں پر اسی کی جڑ گھس کر لگائیں - ایک ہفتہ میں آرام ہوجاتا ہے - مُفت کا تجربہ شدہ چُٹکلہ ہے -

## مرہم آتشک

مکھن پانی ایک سو پچیس بار سے دھویا ہوا چار تولہ - نیلہ تھوتھا مصطگی رومی پارہ مصفیٰ گندھک زرد ہر ایک چھ ماشہ عرق نبگلہ پان میں خوب گھونٹ کر مرہم بنائیں اور روزانہ لگائیں ایک ہفتہ میں زخم اچھے ہوجاتے ہیں (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۵)

**دیگر**۔ طوطیا بریاں مُردار سنگ۔ دانہ الائچی خورد۔ ہر ایک تین ماشہ۔ رال۔ کافور۔ گندھک زرد۔ کمیلہ۔ سرو چینی۔ کتھہ سیاہ ہر ایک چھ چھ ماشہ۔

**ترکیب**۔ مکھن کو ایک سو ایک بار پانی سے دھو کر زخموں پر لگانے سے ایک ہفتہ میں زخم خشک ہو جاتے ہیں۔

## عجیب و غریب نسخہ

سیاہ سنکھیا اصلی ۳ ماشہ لیکر ایک انڈے کے اندر جس میں زردی اور سفیدی موجود ہو رکھہ کر اوپر سے ماش کے آٹے سے یا گیہوں کے آٹے سے بند کر کے محفوظ طریقہ سے رکھدیں چالیس دن کے بعد یہ سنکھیا کی ڈلی زردی سفیدی سب ایک شے منجمد ہو گی۔ اب اس کو کھرل کر کے ڈال کر پاؤ بھر مدار کے دودھ میں ڈال کر خوب گھوٹئے۔ جب سب دودھ جذب ہو جائے پھر ٹکیہ بنا کر دو مٹی کے پیالوں میں بند کر کے بعد گل حکمت پانچ سیر جنگلی کنڈوں کی آنچ دو۔ کشتہ نہایت ہلکا ہو گا۔ اگر خام رہے تو پھر پاؤ بھر دودھ مدار جذب کر کے آنچ اسُی طرح دیکر شیشی میں محفوظ رکھئے۔ خوراک ایک چاول ہمراہ مکھن کھلائیں۔ تین دن میں زخم اچھے آتشک کا نام و نشان باقی نہیں رہتا۔ تجربہ شدہ ہے اور ایک خوراک کی قیمت تین روپیہ سمجھئے۔ گیہوں کی روٹی روغن زرد میں چور کر کھانا چاہئے۔

**نوٹ**۔ ایک برہمن درد گردہ میں مبتلا ہو کر معالج ہوا۔ یہ نسخہ بطور یادگار بتلا کر ہدایت کر دی تھی کہ اس نسخہ کو کسی پر ظاہر نہ کرنا۔ معاش اوس کی اسی پر تھی۔

(ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۵)

## سوزاک قدیم و جدید کا بہترین علاج

یہ مرض فی زمانہ زیادہ ہے اور اسکا علاج بھی اگر ابتدا ء مرض میں توجہ کے ساتھہ کر لیا جائے تو بہت جلد اچھا ہو جاتا ہے۔ ورنہ جب قرحہ اندر پڑ جاتا ہے تو مشکل سے اسُ کا اندمال ہوتا ہے۔

## سفوف گلنار

جدید ہو یا قدیم دو ہفتہ میں صحت کلّی ہو جاتی ہے۔

ہوالشافی۔ طباشیر۔ گندھک۔ مغز خیارین ہر ایک سات ماشہ۔ خرفہ سیاہ سوا دو ماشہ گلنار فارسی چھ رتی۔ کتیرا صمغ عربی۔ مامیراں چینی ہر ایک چھ رتی۔ زرشک بہدانہ ایک ماشہ۔ افیون ایک ماشہ۔ زراوند حرج گیارہ رتی۔ تل مقشر ساڑھے تیرہ ماشہ۔ شکر سفید ہموزن ادویہ۔

**ترکیب استعمال**۔ چھ ماشہ روزانہ ہمراہ آدھ پاؤ دودھ گاؤ اور آدھ پاؤ پانی ملا کر پینا چاہئے۔

**نوٹ**۔ کہنہ سوزاک کے واسطے بھی یہ نسخہ عجیب الاثر ہے سوزاک کا قطعی نام و نشان تک باقی نہیں رہتا۔ ترشی بادی اشیاء سے پرہیز لازم ہے۔ (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۵)

## بے نظیر پچکاری نسخہ

ہر۔ بہیڑا۔ آنولہ۔ اس کو ترپھلہ کہتے ہیں ہر ۳ ادویہ تین تین تولہ سیر بھر پانی

میں جوش دے کر جب تین پاؤ رہ جائے ایک بوتل بھر لیں اور ذیل کی ادویہ باریک کر کے ملا لیں۔ نیلہ تھوتھا بریاں پھٹکری بریاں ہر ایک چھ ماشہ۔ کافور ایک تولہ۔ افیون ایک تولہ ملا دیں۔ پھر گدھی کا دودھ نصف سیر ملا دیں اور ایک مرتبہ صبح اور ایک مرتبہ شام کو پچکاری لیں۔ کہنہ سے کہنہ سوزاک ایک ہفتہ میں جاتا ہے۔

**ہدایت** - چہارم نسخہ بنائیں تین دن سے زائد یہ دوا نہیں ٹھہرتی کیڑے پڑ جاتے ہیں (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۵)

## مُفت کا چٹکلہ

زخم حیات جس کو سمن لوکھ کا پتہ بھی کہتے ہیں یہ بڑے مدراسی پان کے برابر ہوتا ہے دو تولہ لیکر تین عدد سیاہ مرچ ملا کر ٹھنڈے پانی میں گھونٹ چھان کر پلانے سے ایک ہفتہ میں آرام معلوم ہوتا ہے۔

**دیگر** - روغن بلساں روغن صندل روغن بہروزہ ہمراہ لسّی شیر گاؤ تین قطرہ ڈال کر پئیں۔

## اکسیر سوزاک

اس نسخہ سے اگر پیشاب میں خون بھی اس بیماری کے آتا ہو جب بھی یہ نسخہ فوراً خون بند کر دیتا ہے۔

ببول کا گوند۔ کتیرا۔ دم الاخوین۔ طباشیر۔ رب السوس۔ گلِ مختوم۔ گلنار حَبّ کاکنج۔ تخم خشخاش ہر ایک دو ماشہ۔ نشاستہ۔ مغز خیارین۔ خرفہ۔ مغز خربزہ ہر ایک ۳ ماشہ۔ ریوند چینی۔ ایک ماشہ سفوف بنا کر رکھ لیں۔



**ترکیب استعمال** - یہ سفوف روزانہ چھ ماشہ ہمراہ آدھ پاؤ پانی اور آدھ پاؤ دودھ گائے کے ساتھ کھانا چاہئے (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۱)

## بہت آسان تجربہ شدہ نسخہ

مٹی کی ٹھیکری میں ایک تولہ پھٹکری ڈال کر کھیل کیجئے جب پکنا شروع ہو تو افیون ایک ماشہ کا سفوف جو پہلے سے تیار کر لیا ہو ڈال کر ایک لوہے کے سیخ سے برابر چلاتے رہئے۔ جب پوری کھیل اوس کی ہو جاوے اتار کر میں کر شیشی میں محفوظ رکھیے خوراک ایک ماشہ یومیہ۔ ہمراہ لسّی شیر گاؤ۔ چھ ماہ تک کا سوزاک اِس سے گیا ہے (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۶)

## جریان کا علاج

۱۔ سُنہری بوند کا نسخہ بنا لیجئے جو بہت سے امراض کا حکمی علاج ہے اس کے استعمال سے ۳ یوم میں جریان جاتا ہے۔ اس کا نسخہ قوت باہ کے بیان میں مندرج ہے۔

## دوسرا تجربہ شدہ نسخہ

ہوالشافی۔ تخم اُٹنگن۔ موصلی سفید۔ شہدانہ۔ مایہ شتر اعرابی۔ ببول کا گوند۔ موچرس۔ ثعلب مصری سمندر جھاگ۔ تخم تال مکھانا۔ عقر قرحہ۔ بہمن سُرخ بہمن سفید۔ طباشیر۔ پھلی ببول کشتہ قلعی۔ چُنیاں گوند۔ بیخند گجراتی۔ خار خسک خورد۔ زعفران ہر ایک ادویہ چھ ماشہ۔ زعفران ۳ ماشہ۔ مصری آدھ پاؤ

**ترکیب استعمال** - جملہ ادویہ باریک پیس کر سفوف بنالیں اور روزانہ ۶ ماشہ ہمراہ آب یا ہمراہ شیر گاؤ آدھ پاؤ۔

**پرہیز** - بادی اور ترش اشیاء سے اور مجامعت سے بھی تا استعمال دوا پرہیز لازم ہے بارہا کا تجربہ شدہ ہے (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۶)

## ضعف کمر - جریان درد کمر کا مجرب نسخہ

اس نسخہ کے استعمال سے ایک ہفتہ میں تمام شکایات دور ہو جاتی ہیں - ہوالشافی موصلی سفید - موصلی سیاہ - ست گلو - طباشیر - اسگندناگوری - گوند سہجنہ - گوند ڈھاک - خولنجان - ستاور - بہمن سفید - شقاقل مصری - ثعلب مصری - مصطگی رومی - موچرس - سمندر جھاگ - ہر ایک ادویہ چھ چھ ماشہ - مصری اور شہد تین تین چھٹانک۔

**ترکیب** - مصری اور شہد کو پاؤ بھر پانی میں ڈال کر قوام کیجئے بعد تیاری قوام جملہ ادویہ کوٹ چھان کر ملا دیجئے صبح اور شام نو نو ماشہ کھائیے ایک ہفتہ میں کُلی فائدہ ہو جاتا ہے۔ (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۶)

## نہایت مجرّب نسخہ

ہوالشافی - سپاری - مغز بیر - خصیۃ الثعلب - لونگ - بالچھڑ - مصطگی رومی - اجوائن دیسی ہر ایک تین تولہ - شہد خالص اُنیس تولہ میں باریک پیس کر ملا دیں خوراک ۷ ماشہ یومیہ۔

یہ معجون پیشاب قطرہ قطرہ آنے اور سُرعت انزال میں بھی بہت مفید ہے

**دیگر** - اسگند ناگوری - روزانہ چھ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ پاؤ بھر جوش دے کر پینا جریان کے واسطے کثیر النفع ہے۔

**دیگر** - مال کنگنی چھ گھنٹہ پانی میں بھگو کر پھر چھ گھنٹہ خوب گھونٹ کر گولیاں بقدر جنگلی بیر بنا کر صبح و شام روزانہ ہمراہ شیر گاؤ پاؤ بھر پینے سے جریان کا نافع اور چند اشخاص کو بالکل فائدہ ہو گیا ہے۔ (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۷)

## سفوف جریان کثیر النفع

ہوالشافی - بہیجند گجراتی - تخم ہلہل ہر دو پانچ پانچ تولہ - اندر جو شیریں - خار خسک خورد - تخم تال مکھانا ہر ایک دس تولہ - سپستاں سات تولہ - شکر جملہ ادویہ کے ہموزن ہونا چاہئے۔

**ترکیب استعمال** - جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر روزانہ ایک تولہ ہمراہ آب تازہ ترشی بادی اور جماع سے پرہیز۔ (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۷)

## سُرعت انزال کا مجرب نسخہ

ہوالشافی - مازو سبز - عقرقرحا - دانہ الائچی کلاں - تخم ریحان - مصطگی رومی
۶ ماشہ ۶ ماشہ ۲ تولہ ۳ تولہ ۱ تولہ

کوٹ چھان کر کسی قدر پانی ملا کر نصف نصف ماشہ کی گولیاں بنالیں اور چار گولیاں کھا کر اوپر سے پاؤ بھر دودھ پی لیا کریں۔
(ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۷)

## کثرت احتلام کا تجربہ شدہ نسخہ

ہوالشافی۔ بھوسی اسپغول۔ پوسٹ بیخ کٹائی خرد سلاجیت ۔ ست گلو۔
۲ تولہ ۵ تولہ ۲ تولہ ۲ تولہ
سفوف بنا کر چھ چھ ماشہ روزانہ صبح و شام کھانا چاہیے۔ (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۸)

## حلوہ برائے جریان و سرعت انزال

ہوالشافی۔ ہلدی ایک حصہ۔ آرد گندم ۔ روغن زرد ۔ قند سفید ہر ایک تین حصہ۔ اوّل ہلدی کو گھی میں بھون لیں۔ پھر آرد گندم کو مابعد شکر کا قوام کر کے اسمیں اوّل بریاں آٹا پھر ہلدی ملا دیں۔ خوراک ۴ تولہ یومیہ ہے۔ نسخہ معمولی ہے لیکن فائدہ میں بے نظیر ہے۔ ہلدی تین ماشہ سے شروع کرنا چاہیے اور ۶ ماشہ تک لے آنا چاہیے۔ (یہ حلوہ روزانہ تیار کر کے کھانا چاہیے)

## بے نظیر حلوہ مقوی معدہ دافع جریان و سرعت

جب کوئی نسخہ حبوب یا سفوف کا مرض جریان کے واسطے استعمال کریں تو یہ حلوہ بعد ازالہ مرض ضرور کھالیں۔ ہوالشافی
پاؤ بھر سوجی نکال کر نصف سیر روغن زرد میں خوب سرخ کریں پھر نصف سیر مصری کا قوام کر کے اس سوجی کو ملا دیں بعد اس کے یہ ادویہ حلوے میں باریک پیس کر ملا دیں۔
طباشیر۔ دانہ الائچی خورد۔ دارچینی ہر ایک چھ ماشہ۔ گاؤزبان۔ گل گاؤزبان ہر ایک

ایک تولہ ثعلب مصری چار تولہ ۔ اوپر سے مغز بادام شیریں۔ مغز نارجیل۔ مغز کدو شیریں ہر ایک چار تولہ تراش کر ملا دیں۔ پھر خوب باریک پیس کر چاندی کے ورق ۱۰ ماشہ ذرا سے شہد میں گھونٹ کر ملا دیں اور عرق کیوڑہ ۲ تولہ میں زعفران تین ماشہ ملا کر اوپر سے ملا دیں۔ علاوہ اس کے یہ قلب کو تقویت بھی پہنچاتا بھوک خوب لگاتا چہرہ کا رنگ تر و تازہ کرتا ہے (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۷)

**دیگر**۔ کف دریا۔ اندر جو شیریں۔ سمندر پھل۔ تخم پیاز۔ تخم کوبخ۔ عقرقرحہ۔ لونگ۔ جینی تخم اوٹنگن۔ سب ادویہ دس دس ماشہ ہونا چاہئیں۔
ترکیب۔ کوٹ چھان کر جملہ ادویہ کی بیس پڑیاں بنا لیں اور ذیل کی ترکیب کے ساتھ کھائیں۔
ایک سالم انڈا لیکر اس کی سفیدی نکال کر پھر اس میں ایک پڑیا ڈال کر انڈے کا منہ آٹے سے بند کر کے بھوبھل میں دبا دیں۔ تھوڑی دیر کے بعد نکال کر کھالیں اسی طرح روزانہ بیس یوم تک کھائیں۔
**نوٹ**۔ کیسی منی رقیق ہو گئی ہو یا معمولی خواب سے احتلام ہو جاتا ہو یا بلا ارادہ خارج ہو جاتی ہو۔ تو اس نسخہ کا استعمال تین ہفتہ میں انسان کو اس قابل بنا دیتا ہے کہ اگر کپڑے پر گر جاوے تو بعد خشک ہونے اس تری کے اگر ہاتھ سے ملدیں تو کپڑا صاف ہو جاتا۔ یہ ہے اس نسخہ کی تعریف ذرا آپ کھا کر تو دیکھیے بعض وہمی خیال کے حضرات کہتے ہیں کہ اجی صاحب اس میں کونسی ایسی طاقتور دوا ہے جو ایسا عظیم الشان فائدہ رکھتی ہے ۔ جناب والا اس نسخہ میں جزو اعظم انڈا ہے (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۸)

—·—·—·—(٭)—·—·—·—

## معجون کہربا

افیون کی عادت چھڑانے میں بے نظیر ہے۔ انتہائی مقوی باہ اور شدید امساک لاتی ہے اعضاء رئیسہ کو خاص تقویت پہونچاتی ہے۔

مروارید ناسفتہ۔ یاقوت سرخ۔ مرجان۔ زمرد سبز۔ کہربا شمعی۔ عقیق زرد۔ لعل بدخشی۔ لاجورد مغسول ہر ایک نو ماشہ۔ گاؤزبان۔ گل گاؤزبان۔ ابریشم مقرض بہمن سرخ و سفید۔ شقاقل مصری۔ چھڑیلہ۔ زعفران۔ مشک خالص۔ عنبر اشہب ہر ایک ساڑھے چار ماشہ۔ ورق طلاء۔ ورق نقرہ۔ ہر ایک سات ماشہ چوب چینی قسم اول ساڑھے نو تولہ۔ صندل سرخ و سفید۔ خار خسک۔ تخم خشخاش تخم ہلیون مغز پستہ ہر ایک نو ماشہ۔ شہد مصفی۔ ترنجبین خراسانی قند سفید سہ چند ادویہ کے روغن چرس سیر بھر وزن ادویہ کا ہو تو (۲۸) ماشہ ڈالدیں۔ اوپر کی جسقدر ادویات سب کو پیسکر رکھ لیں اور شہد شکر میں ترنجبین خراسانی ڈالکر قوام بنائیں۔ بعد طیاری قوام سب ادویہ ملادیں اور استعمال میں لائیں خوراک تین ماشہ روزانہ علی الصباح۔

**ہدایت**۔ چرس کا استعمال شرعاً اہل اسلام کے واسطے ممنوع ہے۔ اس لئے ہرگز شامل نہ کریں۔ دیگر حضرات شامل کر سکتے ہیں۔ روغن کے نکالنے کا طریقہ یہ ہے۔ جسقدر چرس ہو اسکو بیس گنا دودھ میں بھگودیں۔ (۲۴) گھنٹہ کے بعد خوب دیکر اوسکا دہی جمائیں پھر دہی پھیر کر مکھن نکالیں۔ مکھن کو دیگچی میں ڈالکر اطفار الطیب یعنی نکھ اور برگ پان۔ جائفل۔ لونگ ذرا ذرا سا ڈالکر داغ دیں۔ جب یہ جل جائے پھر ذرا قند اسا ڈالیں۔ جب یہ بھی جلجائے۔ تو پھر یہ چاروں اشیاء ذرا ذرا سی ڈالیں۔ تین بار ایسا کرنے سے تمام روغن کی بو دفع ہو جاویگی شامل معجون کریں۔

## رقت اور سرعت کا مجرب نسخہ

ثعلب مصری۔ تودری سرخ۔ تودری سفید۔ بہمن سرخ۔ بہمن سفید۔ موصلیہ سینبل

تخم تالمکھانہ۔ مغز تخم املی۔ مغز دال مقشر۔ بہوسی اسپغول۔ موصلی سفید۔ تخم کونچ۔ گوند ببول۔ کونپل ببول۔ پھلی خام ببول۔ گل ٹڈہ۔ موچرس۔ گوند ڈھاک۔ کتیرا۔ قلعی کوٹ چھانکر دو چند شکر ملاکر سفوف بنالیں۔ ایک تولہ روزانہ آدھ پاؤ گائے کے دودھ کے ہمراہ پھانک جایا کریں۔ اور اکیس یوم متواتر کھائیں۔ انشاء اللہ اصلی حالت پیدا ہو کر جوانی کا لطف آئیگا۔ زیادہ مجامعت سے پرہیز رکھیں۔ ترشی بادی اشیاء سے سخت پرہیز لازم ہے۔

## قوی امساک پیدا کرنیوالا حیرت انگیز نسخہ

دارچینی۔ تج۔ مصطگی زردی۔ مشک۔ جائفل۔ کباب چینی۔ بالچھڑ۔ عود ہندی حب النیل سفید۔ اجوائن خراسانی۔ خشخاش۔ اندرجو۔ ندمنباد۔ خصیۃ الثعلب سونٹھ۔ احمود۔ تخم ریحان۔ عود صلیب۔ مغز کنجشک نر۔ بابہ ستر اعرابی۔ زعفران۔ مصری کوٹ چھانکر تین حصہ شہد اور قدرے روغن بادام ملاکر رکھ چھوڑیں۔ ایک ہفتہ کے بعد استعمال کرنا شروع کریں۔ خوراک ساڑھے چار ماشہ سے چھ ماشہ تک ہے۔

## امساک کا نسخہ برائے اہل ہنود

گانجا ایک ماشہ۔ ہینگ ایکماشہ۔ سیاہ تل ایکماشہ۔ ہڑ ایکماشہ۔ زعفران دو ماشہ مشک ایک رتی۔ بیخ سنوکران چار ماشہ ان سب اشیاء کو کوٹ چھانکر شہد میں گولی مانند نخود کے بنالیں۔ جماع سے پہلے ایک گولی کھاکر دودھ پی لیں۔ اگر پہلے دن اثر کم محسوس ہو تو دوسرے دن دو گولی کھائیں۔ اکثر و بیشتر اس قسم کی گولیوں کے کھانے سے آیندہ بہت نقصان پہونچتا ہے۔ اسلئے بہتر یہ ہے کہ جو نسخہ گوند ببول اور شکر ملاکر جو شدید کر پینے کا ہے اور جو گزرے ہوئے اشخاص کے ذیل میں لکھدیا گیا ہے وقت

## از حد مقوی باہ

پارہ - ہرتال ورقی - شنگرف - گندھک آملہ سار ہر ایک ایک تولہ سنکھیا سفید تین ماشہ -

چالیس انڈوں کی زردی نکال کر خوب کھرل کریں اور ذیل کی ادویہ ملائیں تل سفید چار تولہ اور مال کنگنی چار تولہ ملا کر پھر ذریعہ تپال جنتر تیل نکال لیں - ایک سینک پان میں لگا کر کھائیں اور ایک سینک حشفہ سیون چھوڑ کر عضو مخصوص پر لگائیں - اسقدر باہ کو تقویت ہو گی کہ بعد تجربہ دل ہی دل میں محظوظ ہوں گے (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۶)

## ماندگی اور کمزوری دور کرنیوالا

اسپند سوختہ سات ماشہ نصف بھونیں اور نصف کچی رکھیں مابعد پوست خشخاش اور تل سیاہ ہر ایک سات ماشہ اور قند سیاہ کہنہ پانچ سالہ ۶ تولہ ہونا چاہیئے ترکیب - ان ہر سہ ادویہ کو نرم کوٹ کر قند سیاہ میں ملا کر (۲۸) گولیاں بنا لیں اور حفاظت سے رکھیں -

**فائدہ** - بعد مجامعت چار گولیاں کھانا چاہیئے اس سے ماندگی اور کمزوری کا مطلق اثر نہیں ہوتا - خواہ آپ روزانہ ہم بستر ہوں - لیکن واضح رہے کہ دوا بھی بدن کی طاقت پر اپنا اثر دکھلاتی ہے - جسم میں خون نہ ہو اور دوا سونے پر سہاگہ کا کام دے یہ غیر ممکن ہے -

(ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۵)

**دیگر** - نخود بریاں پاؤ بھر لیکر اور دس انڈوں کی زردی جوش دیکر نکال لیں اور اس میں ملا دیں اور پھر آدھ پاؤ شہد کے قوام میں ڈالیں یہ بطور معجون کے ہو جاوے گی روزانہ ہمراہ شیر گاؤ پاؤ بھر کے استعمال کریں - تقویت باہ میں بے نظیر ہے -

**دیگر** - ماش یعنی اُڑد کی دال پاؤ بھر پیاز کا عرق اسقدر کہ ایک انگل اوپر آجاوے پھر جب عرق پیاز خشک ہو جاوے - اسی طرح دوبارہ اور سہ بارہ خشک کریں - پھر چھلکے دور کر کے باریک پیس کر کچی کھانڈ پاؤ بھر ملا کر رکھ لیں -

اس نسخہ کو چالیس دن پر تقسیم کر لیں اور روزانہ ایک حصّہ ہمراہ دو تولہ گھی کھا لیا کریں تقویت باہ میں بہت مفید ہے - جریان کو بھی اس نسخہ نے کثیر فائدہ پہنچایا ہے -

## مرکب لاجواب نسخہ

معجون جوزی - معجون پنبہ دانہ معجون لبوب صغیر - معجون لبوب کبیر - دوا المسک معتدل ہر ایک تین تولہ - جواہر مہرہ تین ماشہ قلعی کشتہ چھ ماشہ خوب ملا کر رکھ لیں - اور روزانہ چھ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ پاؤ بھر کے کھائیں اگر زیادہ قوی کرنا منظور نہو - آخر الذکر ہر دو ادویہ نہ ملائیں - اگرچہ نسخہ قیمتی ہے لیکن فائدہ میں لاثانی ہے (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۷)

## غذا کا استعمال

قوت باہ یا جریان یا امساک وغیرہ کے نسخوں کے استعمال کرتے وقت انڈوں کا خاگینہ - فیرینی - دودھ - چاول - مرغ کا گوشت بکری کا گوشت - انڈا نیم برشت چوزوں کا گوشت اور کسیقدر گھی کا استعمال زیادہ رکھنا چاہیئے حتی الوسع مرغن غذا کھانا چاہیئے -

## چند مفید ہدایات

فی زمانہ اکثر حضرات امساک کے نسخوں کے بہت متلاشی رہتے ہیں اور مشتہرین نے انہیں شوقیہ نسخوں کی بدولت ہزار ہا روپیہ کما لیا۔ جس کی بدولت اکثر شائقین کو بہت نقصان پہونچا۔ جسقدر امساک زیادہ ہوتا ہے اوسی قدر نقصان پُہنچتا ہے۔ وجہ یہ ہے کہ جسقدر حرکت انسان کرتا ہے زیادہ اُسی قدر رُوح تحلیل ہوتی ہے اور روح کے تحلیل ہونے سے عمر گھٹتی ہے اس کے علاوہ تمام دل و دماغ ماؤف ہو جاتا ہے آخر میں یہ نتیجہ ہوتا ہے کہ مکھیاں مارنے لگتے ہیں۔ ایسے حضرات کو محض شوق میں آکر اپنی جسمانی طاقت کو بیکار نہ کرنا چاہیئے البتہ زود اثر تقویت پُہنچانے والی دوائیں ضرور استعمال کرنا چاہیئے۔ جس سے خون صالح پیدا ہو اور امساک بھی خاطر خواہ پیدا ہو۔

ہمارے کرمفرماؤں کا اصرار ہے کہ چند نسخہ جات ضرور ایسے ہونا چاہئیں جو ہر دو فوائد کو ملحوظ رکھیں۔ لہٰذا ہم چار چھ نسخے مجرّبہ ذیل میں درج کرتے ہیں۔

**۱**۔ شیر کی چربی جو ایک سال سے زائد کی نہ ہو اور تخم اوٹنگن ہر ایک ایک تولہ خوب آپس میں ملا کر کوٹیں جب مثل مرہم کے ہو جاوے رکھ لیں وقت ضرورت پندرہ منٹ پہلے اس کو عضو مخصوص پر لگا کر ہم بستر ہوں۔ امساک بھی خوب ہوتا ہے اور مرد کی محبت عورت کے دل میں جاگزین ہوتی ہے۔

**نوٹ**۔ اگر خاطر خواہ نسخہ اپنا اثر نہ دکھلائے تو چربی کو پُرانا سمجھنا چاہیئے ورنہ کسی طرح اپنا نفع پُورا پُورا دکھلانے سے کوئی امر مانع نہیں ہے۔

**دیگر**۔ چمگادڑ کا تیل آتشی شیشی کے ذریعہ سے نکال لیجئے وقت ضرورت عضو مخصوص پر لگانے سے عورت کسی دوسری طرف رُخ نہیں کرتی۔ بے مثل طلا ہے۔



**نوٹ**۔ پر وغیرہ صاف کرکے اور آلائش نکال کر قیمہ بنا کر شیشی میں بھر کر تیل نکال لینا چاہیئے۔

**دیگر**۔ پُرانے ڈھاک کے درخت میں جڑ کے قریب شگاف دیکر اُس کے اندر ایکتولہ لونگ بھر دیں اور اوپر سے اس کو گِل حکمت کر دیں۔ چالیس یوم کے بعد نکال لیں۔ ایک دو لونگ پان میں رکھکر کھائیے اور پھر اسکا لطف دیکھیں۔

**دیگر**۔ خرگوش کا پتہ خشک کرکے بائیں ران میں باندھنے سے بخوبی امساک ہوتا ہے

**دیگر**۔ نر سانپ کا گریہ جس کو دودھ والے جانور کی پشت پر رکھنے سے دودھ بند ہو جاتا ہے اوسکو صحبت کے وقت کمر میں باندھ لینے سے اچھا امساک ہوتا ہے۔

## سفوف ممسک

ہوا لشافی۔ خولنجان۔ جنت بلوط۔ کندر۔ مصطگی رومی۔ طباشیر۔ گلنار فارسی ہر ایک چھ ماشہ۔ ثعلب مصری ایک تولہ۔ شکر ہموزن ادویہ ہونا چاہیئے۔

کوٹ چھان کر سفوف بنا لیں مقدار خوراک ساڑھے چار ماشہ ایک مرتبہ کی ہے

(ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۸)

## ملذذ نسخہ بے نظیر

کافور ایک سُرخ۔ نرکچور اور سہاگہ دو دو سُرخ ہر سہ کو باریک پیس کر ایک دو قطرہ پانی ملا کر طلا کریں۔ اور بعد خشک ہونے کے ہم بستر ہوں۔ اچھی خاصی لذت اس چٹکلہ سے آجاتی ہے۔ بہت آسان مفت کا چٹکلہ ہے کرکے دیکھ لیجئے۔

(ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۸)

## نہایت سریع الاثر تجربہ شدہ معجون

ھوالشافی - مروارید ناسفتہ - بیخ مرجان ہر ایک ساڑھے چار ماشہ - بیخ کاکنج - بیخ عشق پیچہ ساڑھے تین ماشہ - شگوفہ اذخر - ناگرموتھا - مائیں کلاں - دارچینی - تگر - مصطگی رومی - ہر ایک سوا دو ماشہ - ببول کا گوند اور کتیرا ہر ایک ایک ماشہ چھ رتی - بادیان رومی - بہمن سفید ساڑھے دس ماشہ - شہد خالص عمدہ ہموزن ادویہ ہونا چاہئے

**ترکیب** - ادویہ کو کوٹ چھان کر شہد میں ملائیں اور جماع سے نصف گھنٹہ پیشتر ساڑھے چار ماشہ نیم گرم دو گھونٹ کے ساتھ کھا لیا کریں - چند روز کے استعمال سے اس کا عجوبہ اثر ملاحظہ فرمائیں - اور طاقت زائل نہ ہونے پائے گی -

**فائدہ** - یہ معجون باہ کو بڑھاتی اور حرارت کو ابھارتی اعصاب کو تقویت پہونچاتی عضو مخصوص کو سخت کرتی مرد کی دوستی عورت کے دل میں پیدا کرتی ہے - میرے تجربہ میں اس سے بہتر معجون نہیں آئی - اپنے دوستوں کو اسی کے استعمال کی رائے دیتا ہوں - آئندہ آپ جانیں اور آپ کا کام (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۹)

## سنہری بوند کا اکسیر اعظم نسخہ

یہ نسخہ ایک مسافر سیاح سے حاصل ہوا جس کا ذریعہ معاش اسی پر تھا - بس وہ اسکی ایک شیشی اپنی جیب میں رکھتے تھے اور تمام مندرجہ امراض کا شرطیہ علاج کرتے اور ہزاروں روپیہ جھولی میں ہفتہ عشرہ کے اندر بھر لیتے تھے اور اسی نسخہ کی بدولت ایک امیر کبیر معلوم ہوتے تھے - جس مصیبت اور پریشانی اور لالچ سے یہ نسخہ حاصل ہوا اس کا قصہ بہت طول طویل ہے - جس کو نظر انداز کرتا ہوں اور بفضلہ اس نسخہ



نے جس جگہ پر ہم نے تجربہ کیا تیر بہدف پایا - اور آپ بھی اس نسخہ کی صفت جب بنا کر استعمال کریں گے تو بعد صحت مارے خوشی کے بھولے نہ سمائیں گے -

ھوالشافی - شنگرف رومی - گندھک آملہ سار - ہرتال طبقی - مغز تخم نیب ہر ایک ادویہ دو تولہ - سم الفار سرخ اور سفید - گوگل - لوبان کوڑیلہ - بورہ - دندانہ فیل مغز پستہ - پھٹکری سفید - برادہ بارہ سنگھا - کافور ہر ایک ایک تولہ - زعفران اور سلاجیت چھ چھ ماشہ - جند بید ستر دو ماشہ -

اول ان ادویہ کو پاؤ بھر شیر مدار کے دودھ میں تر کر کے کھرل کریں - پھر سہجنہ کا عرق پاؤ بھر جذب کریں پھر موسلی کرنی بوٹی پاؤ بھر کا عرق جذب کر کے گولیاں چھوٹی چھوٹی بنا لیں اور بذریعہ آتشی شیشی تیل نکالیں (موسلی کرنی بوٹی زمین پر پھیلتی ہے اور اس کا پتہ بجنسہ چوہے کے کان کیطرح ہوتا ہے اس کو درکنی اور بیخ بنفشہ جنگلی بھی کہتے ہیں -

## اب فوائد اس کے سنئے

۱ - ایک سینک پان میں لگا کر کھائیے بخوبی امساک ہو گا -

۲ - قوت باہ کے واسطے ایک قطرہ ہمراہ بالائی روزانہ ایک ہفتہ تک -

۳ - اگر شوقیہ اس کا ایک قطرہ روزانہ ہمراہ بالائی چندے کھائیں تو چہرہ سرخ مثل انار کے ہو جاتا ہے -

۴ - اگر روزانہ بالائی میں دو قطرہ رکھ کر کسی نامرد کو کھلائیں ایک ہفتہ میں مردمی پیدا ہو جاتی ہے اور دو تین ہفتہ استعمال کرنے پر کیا کہنا -

۵ - بواسیر بادی ہو یا خونی اگر مکھن میں ملا کر روزانہ ایک قطرہ کھائیں تو عمر بھر کیواسطے

ازالہ مرض ہو جاتا ہے - اگرچہ اس مرض میں کثرت سے لوگ مبتلا ہیں - لیکن یہ دوا بھی ان جملہ امراض کی جانی دشمن ہے -

٦ - بچپن کی غلط کاریاں اور بداعتدالی میں ایک ہفتہ مالش عضو مخصوص پر کرنے سے تین ہفتہ میں بالکل اچھا ہو جاتا ہے - لیکن ایک ماہ تک مجامعت سے پرہیز لازم ہے ورنہ سخت نقصان ہوگا -

٧ - جریان - احتلام - سرعت انزال وغیرہ میں بھوسی اسپغول کی کھیر پکا کر ایک قطرہ اس میں ملا کر کھائیں - ایک ہفتہ میں ازالہ مرض ہو جاتا ہے -

٨ - اگر تین ماشہ سفوف سونٹھ کے ساتھ ایک قطرہ ملا کر روزانہ ایک ہفتہ تک کھائیں تو کہنہ سے کہنہ ضیق النفس جاتا ہے -

**جدید تجربہ** - اگر آتشک کے مریض کو ایک ہفتہ روزانہ ایک قطرہ کھلائیں تو آتشک کا نام و نشان باقی نہیں رہتا -

**نوٹ** - پہلے اڈیشن میں جب یہ نسخہ لکھا گیا تو ہزار ہا اشخاص نے مجھے لکھا کہ اس نسخہ کو تیار کر دیں اور کیا قیمت آپ اس کی چارج کریں گے - اگر میں اس نسخہ کو تیار بیچتا تو کم سے کم ایک کثیر رقم پیدا کر لیتا لیکن میں ایسے جھگڑوں سے کوسوں دور بھاگتا ہوں - اور مجھے بفضلہ کسی قسم کا لالچ یا طمع نہیں ہے (میں ملازم حضور سرکار عالیہ دامت سلطنتہا ہوں اور ہمارے سرکار کی نیک نیتی سے اللہ پاک نے وہ برکت عطا فرمائی ہے کہ نہایت اطمینان کے ساتھ مقررہ مشاہرہ میں بسر اوقات ہوتی ہے بس یہی ہمارے واسطے کافی و وافی ہے اللہ پاک ہمارے حضور سرکار عالیہ کا ہم پر سایہ قائم رکھے - آمین) اس لئے میں اس سے دور رہا - البتہ خاص خاص احباب نے جب انتہائی مجبور کیا تو ان کی قیمت منگا کر دوا تیار کر کے بھیج دی - اس نسخہ کے



تیار کرنے میں پانچ روپیہ صرف ہوتے ہیں اور تیل چھ ماشہ بہت ہوشیاری کے ساتھ نکالنے پر برآمد ہوتا ہے - چونکہ اس میں پارہ کا جز ہے اس لئے شیشی ٹوٹ جاتی ہے گویا پانچ روپیہ میں چھ ماشہ تیل پڑتا ہے - اب یہ بتلا دینا ضروری ہے کہ کسی ایک مرض کے واسطے چھ ماشہ درکار ہوتا ہے جب کہیں پوری پوری صحت ہوتی ہے -

ہم اپنے خاص خاص کرمفرماؤں کی اب بھی وہی خدمت جو میرے امکان میں ہے کرنے کو تیار ہیں - اگر آپ پیشگی قیمت بھیج دیں گے - یہ خدمت محض اس وجہ سے ہم نے اپنے سر لی ہے کہ آپ کو بھی ہمارے کسی کام میں دریغ نہ ہو - میرا کام صرف یہ ہے کہ مجھے دو امور سے عشق ہے - اول یہ کہ میری کتاب ہر گھر میں پہنچ جائے اور ہر خاص و عام اس سے فائدہ اٹھائیں - دوسری سب سے بڑی مسرت جب ہوتی ہے کہ آپ کی تحریر کسی مرض سے صحت یاب ہونے کی کتاب مذکورہ یا میرے مجوزہ نسخہ سے آتی ہے - خدا کا شکر بجا لاتا ہوں اور ایسے حضرات کو میں اپنا خاص کرمفرما سمجھتا ہوں -

**تصدیق** - منشی محمد رمضان صاحب مسجد خواجگان گیٹ دروازہ لاہور حال ملازم ٹانک چھاؤنی صیغہ فتر ملیٹری ورک شاپ ذریر فورس -

سنہری بوند کا دو اشخاص پر تجربہ کر چکا ہوں - سستی والا اور جریان کے مریض بفضلہ اچھے ہو گئے - تین اشخاص کے واسطے اور بنا دیجئے آپ کی بڑی مہربانی اور احسان عظیم ہوگا - اور چھ کتب طب نفیس بھیج دیجئے - جو شخص کتاب حضور کی دیکھتا ہے - فریفتہ ہو جاتا ہے - گھر بیٹھے صحت یاب ہونا اور کثیر رقم بچ جانا یہ بات اس کتاب سے حاصل ہوئی -

**دوسری تصدیق** - عالیجناب نواب محمد رونق علی صاحب راجگیر پرگنہ قنوج

میں نے اور میرے چند احبابوں نے طب نفیس کے چند نسخوں کا تجربہ کیا - بلا نفع مجھے
یہ ظاہر کرنا پڑا کہ طب نفیس رہبر نسخہ ادویات نہیں ہے بلکہ ہر نسخہ اس کا تیر بہدف کا حکم
رکھتا ہے - میرے ایک خاص مہربان دوست کو مدت مدید سے ایک خاص شکایت تھی
جس کا علاج ویدک یونانی ڈاکٹری اور اشتہاری ادویہ وغیرہ ہر طریقہ پر ہو چکا تھا
بالآخر ناکامی اور نا امیدی پر صابر ہو کر دست تاسف ملنا پڑا - مگر طب نفیس کے نسخے
نے چند روز کے عرصہ میں بہت قلیل صرفہ سے مایوس مریض معز کو صحت یابی کا
جامہ پہنا کر بشاش کر کے رشتہ حیات کا اُمیدوار بنا دیا - واقعی ہر نسخہ اس کا بیش بہا
اور جسقدر بھی اسکی تعریف کیجاوے - کم ہے -

## کمزوری سستی اور مایوسی وغیرہ کا تیر بہدف علاج

فی زمانہ ان امراض میں پچاس فیصدی مبتلا ہیں اور اشتہاری ادویہ کے ذریعہ ہزاروں
اشخاص اپنا علاج کراتے ہیں - لیکن خاطر خواہ نفع پہنچنا درکنار اپنی کثیر رقم بیکار جاتی
ہے - اور بعض اوقات بجائے فائدہ کے نقصان پہنچتا ہے اس لئے کہ جس طرح
اور دیگر پیشہ از قسم تجارت بجائے فائدہ کے نقصان پہنچتا ہے - اون کو نفع سے
کیا غرض میرے خیال میں ہر مقام پر شہر میں دو ایک حاذق طبیب ضرور ہوتے ہیں -
اُن سے اپنا عرض حال بیان کر کے علاج پورا پورا کرانا چاہیئے - تاکہ زندگی کا پورا
لطف حاصل ہو - جو لوگ اطبار وغیرہ سے بھی اپنا حال پوشیدہ رکھنا چاہتے ہیں
اور بوجہ ندامت یا حیا کے وہ اظہار حالات سے قاصر ہیں تو بجنسہ ہمارے طریقہ مندرجہ
پر اون کو خود اپنا علاج کرنا چاہیئے - اللہ کو منظور ہے تو تمام شکایت رفع ہو جاوینگی
اور کسی طبیب یا ڈاکٹر کے پاس جانے کی ضرورت نہ ہوگی -



اوّل ایک دریائی مینڈک کی چربی سوا تولہ لیں اگر نہ ملے تو مرغ یا بطکی چربی یہ بھی نہ ملے
تو روغن بلساں - یا زیتون کا تیل - عاقرقرحا ساڑھے دس ماشہ روغن گاؤ ساڑھے
تین تولہ اوّل گھی کو گرم کر کے پھر اُس میں چربی یا روغن ڈالیں پھر عقرقرحا باریک پیسکر
اس میں اسقدر حل کریں کہ مثل مرہم کے ہو جاوے - آپ نیم گرم حشفہ اور سیون وغیرہ
کو چھوڑ کر لیپ کر کے پان باندھ کر کچے سوت سے لپیٹ دیں - رات کو باندھیں صبح
کھول دیں صرف ایک ہفتہ -

**نوٹ** - واضح رہے کہ جہاں تک نسخہ کے وہی اجزا جو مندرج کتاب ہیں ملانا چاہیئے
بدرجہ مجبوری اور بات ہے - یا مثلاً ہمارے اہل ہنود صاحبان چربی سے محتاط ہیں -
لہٰذا تیل ڈال سکتے ہیں -

**سینک کا نسخہ** - برادہ دندان فیل دو تولہ - مال کنگنی ۹ ماشہ - سیاہ تل ۹ ماشہ
آنبہ ہلدی ایک تولہ - میدہ لکڑی - مصطگی رومی - دارچینی - عاقرقرحا - قلمی تج ہر ایک
تین تین ماشہ - لونگ دو ماشہ - کوٹ چھان کر ایک باریک کپڑے کی پوٹلی میں باندھ
کر میٹھے تیل میں تر کر کے سینک کریں - ایک پوٹلی زیادہ سے زیادہ تین دن سینک کے
کام میں لائی جا سکتی ہے - سینک ہر دو وقت کرنا چاہیئے -

**نوٹ** - گئے گذرے یا مایوس یا تھوڑی بہت خرابی والے اشخاص کے واسطے
یہ بالترتیب نسخے حد درجہ مفید اور نہایت زود اثر ہیں - لیکن اگر عضو مخصوص میں خمی
ہے تو جناب والا پہلے گرہ کے نرم کرنے کی تدبیر کیجیئے - وہ تدبیر یہ ہے کہ بیخ سوسن چھ
ماشہ آدھ پاؤ پانی میں خوب جوش دیکر جب نصف پانی رہجائے اُتار کر مل چھان کر
روغن بابونہ دو تولہ اس میں ملا کر پکائیں کہ پانی جل کر تیل رہجائے پھر چربی مرغ -
چربی بط - موم زرد - گائے کی نلی کا گودا (اہل ہنود صاحبان بکری کی نلی کا گودا

ڈالیں) جو حضرات گوشت کا استعمال قطعی نہیں کرتے یا پرہیز ہے گو دانہ ڈالیں۔
یہ سب دو دو تولہ ملا کر ایک ذات کر کے شیشی میں رکھ لیں۔

**فائدہ** - ہر صبح کے وقت عضو مخصوص پر گرم کر کے ملنا چاہئے اور ہاتھ سے سیدھا کرنا چاہئے۔ کم سے کم آدھ گھنٹہ یہ عمل کرنا چاہئے۔ پھر گل بابونہ اور ناخونہ جس کو اکلیل الملک کہتے ہیں چھ چھ ماشہ نصف سیر پانی میں جوش دیکر اس سے دھارنا چاہئے ایک ہفتہ یہ عمل کریں یہاں تک کہ خم جاتا رہے اور اسی طرح روزانہ ہاتھ سے عضو کو سیدھا کرنا چاہئے۔ جب خمی بالکل نہ رہے اس وقت ذیل کا طلاء استعمال کریں۔

**نوٹ** - خوب خیال رکھئے کہ جب مرض قدیم ہو جاتا ہے تو ذرا دیر سے جاتا ہے آپ گھبرائیں نہیں جب فائدہ آپ کو معلوم ہوگا تو آپ خود خوشی کے ساتھ اور چار چھ روز یہ عمل کر لیں گے۔ ہر مرض میں کچھ نہ کچھ زحمت ضرور ہوتی ہے۔ لیکن اطمینان کے ساتھ آپ کو اپنے علاج میں مصروف رہنا چاہئے۔

## طلاء کا نسخہ

پھر یہ طلاء بنا کر استعمال کریں۔ ہرتال طبقی - سم الفار سفید - میٹھا تیلیہ - نوسادر ہر ایک ۲/۱ ۲/۱ تولہ باریک پیس کر روغن گاؤ پاؤ بھر میں ملائیں اور پھر دو تولہ پارہ ڈال کر خوب حل کریں۔ مابعد ایک کڑچھے میں لوہے کے ڈال کر بہت ہلکی آنچ پر پکائیں یہانتک کہ سب دوائیں جل کر بخوبی کوئلہ ہو جاویں پھر اوپر کا گھی نتھار کر رکھ لیں اور حشفہ سیون چھوڑ کر ہلکا ہلکا عضو مخصوص پر لگا کر اوپر سے بنگلہ پان باندھ کر کچے سوت سے باندھ دیں ایک ہفتہ اسی طرح روزانہ یہ عمل کرنا



چاہئے اور ایک ماہ تک جماع سے پرہیز لازم ہے۔

**نوٹ** - جن حضرات کے عضو مخصوص میں خم ہے وہ پہلے بیخ سوسن والا نسخہ پھر چربی والا نسخہ پھر سینک کا نسخہ پھر طلاء کا نسخہ۔ بصورت دیگر مندرجہ ترکیب کے موافق اب اگر فربہی لانا منظور ہو۔ تو بنولہ جس کو پنبہ دانہ کہتے ہیں اسکا تیل نکلوا لیجئے اور بعد مجامعت بلا دھوئے ہوئے اس تیل کی مالش کرنا چاہئے تاکہ چند روز میں فربہی پیدا ہو جائے۔ جب حسب منشاء اپنے ہو وے چھوڑ دینا چاہئے۔

**ہدایت** - جسقدر طلاء کے نسخے استعمال کئے جاویں۔ تا استعمال دوا نیم گرم پانی سے استنجا کرنا چاہئے۔ چت یا کروٹ سے سونا چاہئے۔ گھوڑے کی سواری۔ بالاخانہ پر چڑھنا۔ ورزش کرنا ان امور سے بہت احتیاط رکھنا چاہئے۔ اب ہم چند نسخے اور نہایت مجرب لکھتے ہیں ضرورت سمجھیں ان طلاء میں سے بھی اپنے حسب منشاء جس کو دل گواہی دے بنا کر استعمال کر سکتے ہیں۔ کوئی قید کسی میں نہیں ہے۔ صرف سابقہ ہدایات پر ترتیب کے ساتھ علاج کرنا ضروری ہے۔ پھر جو آپ کی طبیعت میں آئے طلاء استعمال فرمائیے (بفضلہ شرطیہ اِن امراض سے صحت یاب ہو جانے کی قوی اُمید آپ کو دلاتے ہیں) ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۷)

## برائے درازی

اسگند ناگوری - افیون - آنبہ ہلدی - کنیر سفید کی جڑ ہر چہار اشیاء کوٹ چھان کر بھیڑ کے دودھ میں ملا کر خوب گھوٹیں کہ مثل سُرمہ کے ہو جاوے جسقدر زیادہ گھوٹا جائیگا اسیقدر جلد فائدہ ہوگا۔ وقت ضرورت طلاء کر کے اوپر سے پان بنگلہ باندھیں درازی فربہی اور شہوت کی زیادتی پیدا ہوتی ہے۔ ورنہ میں تو بلا مبالغہ یہ کہنے کو تیار ہوں

کہ ایک ہفتہ کا استعمال عضو مخصوص کو نہایت درجہ سخت بنا دیتا ہے (مزید تعریف خلاف تہذیب ہے) ملاحظہ ہو تصدیق نمبر

**دوسرا طلا**۔ زفت رومی ڈیڑھ تولہ۔ چربی شیر جو ایک دو سال سے زائد کی نہ ہو ڈیڑھ تولہ۔ مکھن اور کنیر سفید کی جڑ کا پوست اور موم سب ایک ایک تولہ۔ کیچوے ۲ ماشہ۔ عقر قرحا اور دار چینی ہر ایک ۳ ماشہ۔ اوّل موم۔ چربی۔ مکھن کو آگ پر پگھلائیں جب جھاگ دُور ہو جائے تو اوّل دوا یعنی زفت آگ پر گرم کرکے شامل کریں پھر کل ادویہ کو باریک پیس کر اس میں ملا کر خوب چوبیس گھنٹہ کھرل کریں کہ مثل مرہم کے ہو جاویں پھر روغن چمیلی ذرا سا لیکر اور بقدر ضرورت طلاء اسمیں ملا کر لگائیں اور پان رکھ کر کچے تاگے سے باندھیں ۴ گھنٹہ کے بعد کھولدیں۔ اس طلاء کو دن میں دو مرتبہ اور رات میں ایکمرتبہ لگانا چاہئے اور شام کو گرم پانی سے ڈھوڈالنا چاہئے۔

**نوٹ**۔ قاعدہ ہے کہ پہلے عضو کو ایک موٹے کھردرے کپڑے سے سُرخ کر لیتے ہیں جب بعد اسکے طلاء لگاتے ہیں۔ تاکہ دوا کا اثر پورا پورا ہو۔

**دیگر**۔ قبرستان کے چیونٹے بڑے سات عدد روغن چمیلی دو تولہ میں حل کریں وقت ضرورت تجربہ کریں۔

**دیگر**۔ بھیڑ کے دودھ میں کپڑا تر کرکے یا کیچوے ایک تولہ بھیڑ کے دودھ میں حل کرکے مثل مرہم کے جب ہو جائے عضو پر ایک کپڑے پر لگا کر چپکا دیں چھ گھنٹہ کے بعد گرم پانی سے دھوڈالیں جونکا ور کیچوے تین تین ماشہ روغن چمیلی یا روغن کنجد میں ملا کر طلاء کریں۔ الغرض یہ تجربہ شدہ بہترین نسخے ہیں جن کو آسان سمجھیں بنا کر فائدہ اُٹھائیں ؎

**فائدہ**۔ کثرت سے اس مرض کے خطوط آئے۔ سیکڑوں کو بفضلہ اس حقیر کے مجوزہ نسخوں

؎ چونکہ ان نسخوں پر ناظرین کا تجربہ نہیں ہوا ہے اسلئے بعد تجربہ صحیح تصدیق بھیجیں۔ ۱۲

سے پورا فائدہ ہو گیا یہ نسخہ جات طب نفیس میں نہ تھے اس لئے بعد اطمینان دوسرے ایڈیشن میں اضافہ کیا گیا

## طلاء عجیب و غریب

یہ نسخہ احقر کو کلکتہ کے ایک مشہور حاذق طبیب سے حاصل ہوا تھا جو نہایت زود اثر اور بے مثل ہے مفت کا نسخہ ہے فائدہ میں عجیب و غریب ہے۔ بطخ کا جوڑا جب جوان ہو اور پہلی مرتبہ انڈا دے اسکو لے لیجئے۔ اور ایک گڑھا ڈیڑھ گز گہرا اور گز بھر لمبا کھود کر گھوڑے کی لید اسمیں بھر کر درمیان میں اسکے انڈا رکھ لیجئے۔ چالیس یوم کے بعد نکالئے۔ انڈے کا کُل جز بشکل تیل برآمد ہوگا اسکو شیشی میں رکھ لیجئے۔ پھر چار عدد لونگ اور چار ماشہ جائفل باریک پیس کر شیشی میں ڈال دیجئے اور کھچڑی پکائیے۔ جب کھچڑی دم پخت ہو جاوے اُسکے بیچ میں رکھدیجئے۔ نصف گھنٹہ کے بعد نکال لیجئے بس تیار ہے۔ ایک سینک پان پر لگا کر کھائیے اور ایک قطرہ عضو مخصوص پر طلاء کریں۔ ہفتہ عشرہ کے استعمال سے نامرد مرد ہو جاتا ہے۔

**حب سم الفار**۔ سنکھیا سفید ۲ ماشہ نصف سیر عرق ادرک اسمیں جذب کریں مابعد ایک ایک رتی کی گولیاں بنالیں روزانہ بالائی میں رکھ کر ایک گولی نگل جایا کریں چھ گولی سے زائد کی ضرورت نہیں پڑتی کہ شہوت پیدا ہونا شروع ہو جاتی ہے روغن زرد کا استعمال تا استعمال ادویہ روزانہ ہر دو وقت میں آدھ پاؤ رہے۔ موسم سرما میں اسکا استعمال کرنا چاہئے۔

**طلاء**۔ روغن دار چینی ایک حصہ اور روغن زیتون ۲ حصہ ملا کر رکھ لیں صبح شام طلاء کریں اس سے لاغری کمزوری سب دور ہو جاتی ہے (یہ اکوتہ میں بھی طلاء بہت مفید ہے) ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۹۔

**دیگر** ۔ تخم ستیاناسی کا تیل ڈہائی تولہ ۔ زعفران ۳ ماشہ ملاکر دونوں کو حل کرکے رکھہ لیں ایک یا دو قطرہ حسب ضرورت لگانے سے تمام مردہ شدہ پٹھوں اور رگوں میں طاقت آجاتی ہے (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۹)

**سہل الاصول مفید طلاء** ۔ روغن زرد اور مدار کا دودھ ہموزن باہم ملاکر رکھہ لیں اور عضو مخصوص پر اسطرح طلاء کریں کہ بہنے نہ پائے پھر بنگلہ پان باندھ دیں ۔ دو گھنٹہ کے بعد کھول ڈالیں اگر شور پیدا ہو جاویں تو موقوف کر دیں ۔ جب شور جاتے رہیں پھر لگائیں چند مرتبہ کے استعمال سے اچھا خاصہ ہو جاتا ہے ۔

**طلاء بے نظیر** ۔ اسگند ناگوری اور سیاہ مرچ ایک ایک تولہ سنکھیا زرد تین ماشہ بام مچھلی جسکو مار ماہی کہتے ہیں ایک سیر کی ہو ۔ آلایش سے صاف کرکے اُس کے اندر سب ادویہ کو باریک پیس کر چار سیر پانی میں جوش دیں ۔ جب چربی نکل آوے اور پانی کے اوپر تیرنے لگے اُتار کر شیشی میں محفوظ رکھیں ۔ حشفہ سیون چھوڑ کر عضو پر طلاء کریں اور نصف گھنٹہ تک بلا باندھے ہوئے بیٹھے رہیں پھر گائے کے دودھ سے دھو ڈالیں دس یوم صرف اس طلاء کا لگانا کافی ہے ۔ قوت باہ میں بھی خوب تقویت ہوتی ہے اور مایوس العلاج دوبارہ زندگی حاصل کرتا ہے ۔ اس نسخہ سے ایک مریض جو اپنے علاج سے مایوس ہو گئے تھے ایک جوگی نے بناکر استعمال کرا دیا تھا ۔ میں نے بھی اُسکا تجربہ کیا بہت مجرب یہ نسخہ ثابت ہوا (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۹)

**سب سے بہتر طلاء** ۔ روغن خیری زرد ایک تولہ ۔ مشک خالص چھ رتی سوا دو چاول فرفیون پونے دو ماشہ عاقرقرحا ساڑھے تین ماشہ باریک پیسکر روغن خیری میں خوب حل کرکے جب مثل مرہم کے ہو جاوے طلاء کریں ۔ اس کے تین دن استعمال کرنے پر بالکل صحت ہونے کے علاوہ شہوت کا غلبہ بہت بڑھ جاتا ہے ۔ اگر یہ صورت پیدا ہو جاوے تو بہت سرد پانی یا برف سے عضو کو ٹھنڈا کریں ۔ ناظرین کے ہزارہا استفسارات پر خیری کی تعریف اور ترکیب روغن بنانے کی ذیل میں درج کیجاتی ہے ۔

**خیری زرد** ۔ اسکو گل شبو کہتے ہیں ۔ اس نام سے یہ عام مشہور ہے اسکا پھول زرد سفید اودا تین قسم کا ہوتا ہے ۔ ذائقہ تلخ پھیکا ۔ گرم خشک ہے ۔ بدل اسکا روغن بادام اور نرگس ہے ۔

**روغن شبو یا خیری** ۔ گل خیری کو روغن کنجد میں ڈالکر دھوپ میں رکھیں جب اس میں اثر آجاوے پھول بدل دیں ۔ اس طرح دو مرتبہ نئے پھول ڈالنے سے روغن خیری زرد تیار ہوتا ہے ۔ ہندوستان میں یہ درخت اکثر ہوتا ہے چونکہ اسکا پھول شب کو پھولتا ہے (حبوب اکسیر الاثر) اس وجہ سے اسکا نام گل شبو ہے (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۵) یہ حبوب جب خیری زرد کا نسخہ بناکر استعمال کریں تو انکو تیار کرکے روزانہ ایک گولی صبح و شام کھانا چاہئے ۔ ہوالشافی ۔ موصلی سفید ۔ کلونجی ۔ جائفل ۔ اسگند ناگوری ۔ بیخ پیپل ۔ عقرقرحا ۔ لونگ ہموزن ادویہ ہونا چاہئیں ۔ (جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنا لیں اور روزانہ صبح شام ایک ایک گولی (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۹ ۔

## معجون سیلان الرحم

یہ معجون نہایت مفید اور بارہا کی تجربہ شدہ ہے باوجود اس کے ایک مرتبہ عاجز نے اس معجون کو حالت حمل میں ایک عورت کے بکثرت خون جاری ہو گیا تھا کھلائی فوراً تین چار مرتبہ کے استعمال سے خون بند ہو گیا ۔ لیکن خون آنے کی صورت میں بہ شکل سفوف کھلانا ہوتی ہے ۔ ہوالشافی ۔ موچرس ۔ چھالیا ۔ نشاستہ طباشیر ۔ گل مختوم مازو سبز ۔ گل سرخ ۔ تخم مورد ۔ ہڑ ۔ بہیڑا ۔ آنولہ ہر ایک چھ ماشہ ۔ موصلی سیاہ موصلی سفید ہر ایک ایک تولہ ۔ پوست انار نو ماشہ ۔ آب انار ترش سوا تین تولہ ۔ آب امرود

سوا تین تولہ۔ مصری شہد دو چند ادویہ کے۔
بنانے کی ترکیب۔ اوّل ان سب ادویہ کو باریک پیس کر علیحدہ علیحدہ پھر تول کر ملادیں پھر مصری اور شہد کا قوام کریں اور ادویہ بعد قوام ملادیں اور خوب یکجان کردیں۔ مابعد آب انار اور آب امرود ملاکر رکھ لیں خوراک دو تولہ یومیہ (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۱۹)

**دوسرا تجربہ کیا ہوا آسان چٹکلہ**۔ بیری کی درخت کی اندر چھال جو اوپر والی چھال کے اندر دوسرا باریک حصہ ہوتا ہے دو تولہ لیکر پانی میں خوب باریک پیس کر چھ تولہ گیہوں کا آٹا اس میں گوندھ لیں اور دو ٹکیاں بناکر آگ پر سینک کر پھر گائے کے گھی میں تل کر صبح و شام کھلائیں صرف تین یوم میں مرض جاتا ہے۔

**نوٹ**۔ یہ نسخہ مجھے ابھی حاصل ہوا ہے بلا تجربہ درج کر رہا ہوں۔ ناظرین اسکے تجربے ضرور آگاہ کریں۔

## فرزجہ برائے اجراء حیض

اگر عورتوں کے ایام ماہواری میں کمی ہے یا خون بالکل نہیں آتا یا تکلیف کے ساتھ آتا ہے تو یہ نسخہ استعمال کرایا جاوے تمام شکایات بفضلہ رفع ہوجاویں گی۔ ہوالشافی
گوگل۔ مین پھل۔ پیپل۔ تخم کدوئے تلخ۔ جواکھار۔ جائفل ہموزن ادویہ۔ سب ادویہ باریک پیس کر چھان کر تین پوٹلی بنائیں۔ ایک دائیں اور ایک بائیں اور ایک سامنے رحم میں رکھیں یا شیاف بناکر رکھیں یا شہد میں ملاکر رکھیں۔ واضح رہے کہ ململ کا نہایت باریک کپڑا ہونا چاہئے جس میں سے دوا چھنتی ہو۔

لمبوتری گولیاں برائے ضیق اندام نہانی۔ پھٹکری سفید آٹھ ماشہ۔ چھالیہ گل دھاوا اور پوست چھال بیری ہر ایک چار ماشہ سب کو جدا جدا باریک پیس کر تول کر لمبے لمبے گولیاں دو دو ماشہ کی بناکر خشک کرکے وقت ضرورت مجامعت سے پندرہ منٹ



پہلے اندر رکھ لیں اور پھر نکال دیں۔ مابعد ہم بستر ہوں۔ وہ لطف آئیگا کہ باید و شاید۔ زیادہ عرصہ تک ان گولیوں کو نہ رکھیں ورنہ دخول مشکل ہوگا۔ بارہا کا تجربہ شدہ ہے

## اولاد سے مایوسی

اوّل مسہل لیں۔ مابعد ایام ماہواری سے فارغ ہونے کے بعد غسل کرکے شیولنگی بوٹی جس کو تیتر گوٹی بھی کہتے ہیں اس کے بیج ایک تولہ لیکر پاؤ بھر دودھ کے ہمراہ پھانک لیں۔ صبح کو غذا نرم شام کو دھی چاول کھائیں اسی طرح تین دن تک یہ عمل کریں اور ہر روز ایک تولہ تخم شیولنگی پھانک لیا کریں۔ اور مرد کو چاہئے کہ برابر تین دن تک قربت عورت سے کرے بفضلہ حمل قرار پاوے۔ اگر پہلے ماہ حمل قرار نہ پاوے تو دوسرے اور تیسرے ماہ میں بھی یہ عمل کرنا چاہئے۔ اگر کامیابی نہ ہو تو سمجھ لینا چاہئے کہ مرد یا عورت ہر دو میں سے کسی میں قصور ہے اسکا علاج کرنا چاہئے۔

**نوٹ**۔ اس پروردگار کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ اس بوٹی نے چند اشخاص کو اولاد عطا فرمائی۔ اس اولاد کی خاطر نہ معلوم کیا کیا جائز ناجائز کھٹراگ کئے جاتے ہیں۔

## کیمیا کا تجربہ شدہ نسخہ

فی زمانہ اکثر حضرات کیمیا کے مرض میں مبتلا ہیں۔ لیکن انکو محض شوق ہی شوق ہے یا کیمیا کا نام سن بھاگے ہیں اور اس معاملہ میں قطعاً ناتجربہ کار ہیں۔ جو لوگ شائق اسکے ہوتے ہیں وہ جوگیوں۔ سنیاسیوں۔ فقراؤں پان پرست لوگوں کی بڑی خدمت انجام دیتے ہیں چونکہ یہ لوگ اکثر جنگلوں میں رہتے ہیں اور تمام مصیبت اور پریشانی جھیلتے ہیں اسلئے وہ جنگل کی ہزاروں جڑی بوٹیوں سے واقف ہوتے ہیں اور پروردگار عالم نے جڑی بوٹیوں میں وہ اثر رکھا ہے کہ کسی دھات کا گل کر سونا یا چاندی بنجانا کوئی مشکل نہیں ہے اور یہ ہم بہت اطمینانی راز آپ پر ظاہر کر رہے ہیں آپ انصاف دل میں فرمائیے

کہ ایک شخص نے دس سال محنت کر کے کچھ حاصل کیا وہ آپ کو کس طرح بتلائے دیتا ہے۔ پھر
اوستاد کی یہ ہدایت ہوتی ہے کہ یہ راز کسی پر فاش نہ ہو جاوے۔ اور اگر راز کھل گیا تو وہ
خود مکرر تیار کرنے سے محروم ہو جاتے ہیں۔ بصورت عدم اظہار اپنے روزانہ ضرورت کے
موافق اسکو بناتے اور لطف کیساتھ اپنی زندگی بسر کرتے ہیں۔ برخلاف اسکے ہم ہزاروں
روپیہ اس فن کے شوق میں برباد کر دیتے ہیں اور ہمیشہ ایک آنچ کی کسر باقی رہجاتی ہے
اور عمر بھر یہ ارمان پورا ہونے نہیں پاتا کہ راہی ملک عدم ہو جاتا ہے۔ مجھے اس فن سے
تعلق یا شوق مطلق نہ تھا۔ لیکن ایک مولانا محمد مسعود صاحب صاد بنیری جو نہایت سادہ
مزاج بزرگ عالم تھے اور وہ بھوپال کیطرف بغرض سیاحت تشریف لائے تھے۔ اور
اتفاق سے وہ بیمار ہو گئے میں نے دو تین دن علاج کیا صحت یاب ہو گئے اور چلے
گئے۔ دوبارہ پھر ان کو ہماری محبت کھینچ کر لائی اور میں نے پندرہ روز انکا قیام اپنے
یہاں رکھا اور معمول سے زائد خاطر تواضع کی۔ فرمانے لگے کہ ایکمرتبہ بغداد شریف کے
ایک سیاح کی میں نے بہت خدمت بحالت قیام مسجد اپنے وطن میں کی۔ جب وہ چلنے لگے
تو باوجود میرے اصرار کے ایک نایاب چیز بطور یادگار مرحمت فرما گئے۔ چونکہ میں نے
آپکو اچھی طرح سے جانچ لیا ہے کہ آپ میں طمع کا شائبہ بھی نہیں ہے اسلئے بتلاتا ہوں
کسی پر اظہار نہ کرنا۔ اگر فائدہ رسانی مخلوق کی پیش نظر ہو تو بہت ہوشیاری سے کام لینا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

چونا آب نارسیدہ اور نوسادر قلمی ایک چینی کے پیالہ میں ایک ایک تولہ پاؤ بھر پانی ڈال کر
رکھدو اور دن میں چند مرتبہ لکڑی سے چلادیا کرو۔ اب تین دن کے بعد اسکا مقطر
پانی لے لو۔ پھر دوسری بار اسی طرح عمل کر کے اوسکا مقطر پانی لے لو۔ اسیطرح تیسری
بار گویا یہ عمل نو دن میں پورا ہوا۔ اب اسکو ایک کڑاہی میں ہر ۳ مرتبہ کا مقطر پانی

کو ہلکی آنچ پر پکاؤ۔ جب علی قدر قلیل پانی کڑاہی میں رہجائے تو اوتار کر اوسکو جھکا کر
نیچے رکھدو۔ تاکہ تیزاب ایکطرف منجمد ہو جاوے۔ اب اس تیزاب کو شیشی میں محفوظ کر لو
اب پارہ اور جست ایک ایک تولہ کڑاہی میں ڈالکر گلاؤ اور پھر فوراً ایک ایک قطرہ
تیزاب کا ڈالتے رہو۔ جب تیزاب ختم کے قریب ہو تو ایک تولہ تانبا جو پہلے سے گلا کر تیار
کر لیا ہو فوراً ڈالدو۔ بس نہایت عمدہ برنگ سفید ایک شے تیار ہو جاوے گی جسکو دیکھکر
آپ خود حیران رہجائیں گے۔ کہ اسقدر آسان طریقہ سے کسی شے کا تیار ہو جانا نہایت
تعجب انگیز ہے۔ میں خود حیران رہگیا اور جبتک یہ شے تیار نہ ہو گئی مجھے اسکا علم نہیں کرایا گیا

**نوٹ** ۔ اگر جناب والا کوئی امر دریافت طلب کسی نسخہ کی بابت معلوم ہو۔ بلا تامل ذریعہ
جوابی لفافہ دریافت فرما سکتے ہیں۔ عاجز نہایت اطمینانی مستفسرہ امور کا جواب دیگا۔ بلا
جوابی ٹکٹ ہرگز جواب کی امید نہ رکھیے۔ اسلئے کہ ڈاک کی ہمارے پاس زیادتی رہتی ہے
جوابی ٹکٹ آنے پر ہم جواب بواپسی ڈاک دیدیتے ہیں بصورت دیگر جب ہم کو فرصت اور
گنجایش ہوتی ہے اسوقت جواب دیا جاتا ہے۔

**تنبیہ** ۔ خوب اچھی طرح سے ذہن نشین فرما لیجئے کہ اگر کسی پر اظہار یا بطور تذکرہ یا
اشارتاً یا کنایتاً یا جوش اور مسرت میں آکر اظہار کر دیا۔ تو پھر دوبارہ عمر بھر آپ نہ بنا سکیں گے
اور کف افسوس ملیں گے۔

**تصدیق** ۔ حکیم جگناتھ صاحب مقام دہوری منڈی علاقہ پٹیالہ۔
نسخہ کیمیا صفحہ ۱۰۲ تیار کیا گیا۔ بالکل ٹھیک ہے۔ البتہ وہ شے سخت ہے نرمی پیدا
کرنے کی ترکیب لکھیے تاکہ فروختگی کے قابل ہو۔

دوسری تصدیق ایک صاحب ضلع کانپور کے ہیں۔ اون کی عبارت درج کرنے سے
قاصر ہوں۔

## ہزارہا سوالات کے جوابات معہ تفریح طبع مکالمہ

**سوال**۔ جوابی کارڈ مرسل ہے مستفسرہ امور کیمیا کے نسخہ کے شافی جواب عطا فرمائیے۔

**جواب**۔ واقعی جناب نے استفساری کارڈ بھیجکر نہایت دریا دلی کیساتھ کام لیا ہے آپ انشاءاللہ چاندی کی دیواریں کھڑی کرلیں گے۔ جوابات آپکے ارسال ہیں۔
نمبر۲۔ کڑاہی کس دہات کی ہو (جواب) لوہے کی ہونا چاہیئے۔

**سوال**۔ نور دزنا عمل کرنے سے کیا مطلب ہے۔ کیا ایکدنمیں یہ کام یا تین دنمیں نہیں ہوسکتا ہے

**جواب**۔ واقعی یہ خیال میرے دل میں آیا تھا نہیں اسقدر ہوشیار ذہین طبیعت کا رسا ہوں۔ بھائی صاحب ہر کام کا جو طریقہ مقرر ہے یا جس طرح کامیابی ہوئی ہے وہی طریقہ بجنسہ عمل میں لایا جاتا ہے۔

**سوال**۔ مقطر پانی کس تعداد میں بچتا ہے۔ **جواب** صرف ایک تولہ کے قریب ہوتا ہے۔

**سوال**۔ پارہ آگ پر اڑتا تو نہیں۔ **جواب**۔ جست کو گلا کر پارہ ڈالنے سے اڑتا نہیں ہے

**سوال**۔ اگر پارہ اور جست گلانے کے بعد پھر تابنا گلایا جاوے تو کوئی ہرج تو نہیں ہے۔

**جواب**۔ بہت بڑا ہرج ہے وہ منجمد ہو جائیگا اور صرف کمال اس میں بھی ہے کہ تابنا مثل پانی کے گلا کر فوری ڈالتے ہیں منجمد ہو جاتا ہے اور تمام کام درہم اور برہم ہو جاتا ہے اور پھر سخت افسوس ہوتا ہے۔

**سوال**۔ آپنے نسخہ میں جملہ امور صاف صاف لکھدئیے تاکہ اسقدر طوالت نہوتی۔ ہم کسی چیز کو جب مشتہر کرتے ہیں تو اسمیں کسی قسم کا دھوکہ نہیں ہوتا اور نہ دم دلاسے میں رکھتے ہیں۔

**جواب**۔ واقعی دنیا میں ہر شخص اپنے کو پاکدامن سمجھتا ہے اور آجکل مشتہرین پر تو یہ مثل صادق آتی ہے کہ چوری اور حرام کاری تو سبھی کرتے ہیں۔ لیکن خدا برے کام سے بچائے ایک مصلحت اور راز اسمیں پنہاں ہے۔ اسی طریقہ پر یہ نسخہ درج کیا گیا ہے۔



**سوال**۔ آپ نے اس نسخہ کا اظہار کیسے کر دیا۔

**جواب**۔ ممکن تھا کہ زندگی کے دن آج ہی پورے ہو جائیں اسلئے اظہار مناسب تھا دوسرے دنیا میں سب سے بدتر وہ شخص ہے جو دوسروں کو نفع نہ پہنچائے۔

**سوال**۔ آپنے اس نسخہ کا کتنے بار تجربہ کیا ہے اور کبھی نقص تو پیدا نہیں ہوا۔

**جواب**۔ مجھے اسقدر فرصت نہیں ملتی صرف ایک بار۔ ہزارہا نسخے میرے سامنے موجود ہیں اور ہر ایک نسخہ کا تجربہ کر کے مجھے چند کتب زیر تصنیف تیار کرنا ہیں۔ نفیس حکمت نفیسہ مخصوص۔ امراض نسواں میں۔ شفیق طب بچوں کے امراض میں و شاداب جڑی بوٹیوں میں۔ ناظرین اور ہمارے عنایت فرما انتہائی مجبور کر رہے ہیں کہ جلد طبع کرادی جاویں۔ ہم بلا اطمینان اپنا کئے ہوئے غیر تجربہ شدہ نسخے ہرگز مثل دوسروں کے درج کرنا نہیں چاہتے۔ کتابی نقل کردی اور لکھدیا کہ یہ نسخہ ہمارا ہزاروں مرتبہ کا تجربہ شدہ ہے۔ ان حرکتوں سے مصنف انتہائی ذلیل پبلک کی نظر میں ہو جاتا ہے اور یہ طبع دنیوی اسکو ایسا کرنے پر مجبور کرتی ہے۔ ہم ایسا کرنا نہیں چاہتے۔ ان کتب مذکورہ کی طباعت کے بعد انشاءاللہ پھر ایسے نسخوں کو فرصت میں بناؤنگا۔

**سوال**۔ آپ فرماتے ہیں کہ اظہار کسی پر نہ ہو۔ پھر آپ پر تو اظہار ہوگا۔ دوسرے تصدیق درج کرنا۔ کیا یہ اظہار نہیں ہے۔

**جواب** مصنف پر تو لازمی اظہار ہوتا ہے۔ جائے اوستاد خالیست۔ اس کے علاوہ ہم خود نہیں چاہتے کہ آپ کا اظہار مجھ پر بھی ہو۔ اسلئے تمام و کمال جسقدر ضروری امور تھے درج کردیے ہیں۔ اب تصدیق جو درج کیگئی وہ خام چیز ہے اس سے کچھ نقصان نہیں دوسرے فریدا اطمینان آپ کا ہو گیا۔
مکرر عرض ہے کہ اس نسخہ کا بعد تیاری یا قبل اظہار نہونا چاہیئے۔۔

**نوٹ**۔ پہلے اڈیشن میں جو دو نسخے کیمیا کے درج کئے گئے وہ صحیح ثابت نہیں ہوئے اس لئے دوسرے اڈیشن میں انکو خارج کر دیا گیا۔

## سفید داغ کا بہترین علاج

اول یہ منضج سات دن پلایئے۔ منڈی۔ شاہترہ۔ چوب چینی ہر ایک ۶ ماشہ بسفائج فستقی گل سرخ ہر ایک ۳ ماشہ۔ عناب پانچ دانہ پاؤ بھر پانی میں جوش دیکر صاف کر کے شہد خالص دو تولہ ڈال کر صبح کو پلائیں۔ پھر ایک مسہل دیں۔ یہ دوا سات یوم پلا کر مسہل پھر دینا چاہیئے۔ پھر سات یوم دوا پلائیں پھر ایک مسہل دیں۔ پھر اسیطرح ایک مرتبہ اور عمل کریں۔ مابعد۔ ہلدی۔ انترچھال نیب۔ گل منڈی ہر ایک نصف سیر۔ قند سیاہ کہنہ پانچ سالہ نصف سیر۔ دس سیر پانی ڈال کر عرق کھینچئے۔ چھ تولہ صبح اور چھ تولہ شام پینا چاہیئے اور یہ ضماد روزانہ داغوں پر لگانا چاہیئے۔ (ھوالشافی)

خاکستر خار مچھلی اور سرمہ سیاہ ہر ایک ۲ ماشہ مازو سبز اور پھٹکری بریاں ہر ایک ۳ ماشہ۔ شیطرج ہندی ۲ تولہ ہونا چاہیئے۔

**ترکیب استعمال**۔ خوب تیز اور تند سرکہ میں باریک پیس کر لگائیں۔ یہانتک کہ سفید داغ دور ہو جائیں۔ **پرہیز**۔ نمک نہ کھائیں۔ گوشت سرخ مرچ۔ دودھ لہسن۔ پیاز تیل۔ ترشی۔ بادی اشیاء اور مجامعت سے پرہیز رکھیں بعدہٗ ذیل کی معجون کھائیں تاکہ چہرہ کا رنگ اصلی اور خوب طاقت آجاوے۔ ہوالشافی

ہلیلہ کابلی۔ املیل۔ گاجر کا بیج۔ بہیڑا۔ آملہ۔ پیپل۔ ہر ایک ایکتولہ دس ماشہ جائفل۔ عاقرقرحا۔ شیطرج ہندی ہر ایک ۹ ماشہ پاؤ بھر شہد میں ملا کر معجون بنائیں۔

۳ دن تک سترہ ماشہ یومیہ پھر تین یوم ناغہ کریں پھر اسیطرح کھائیں یہانتک کہ دوا پوری ہو جائے



**فائدہ**۔ آپ یہ اعتراض نفرمائیں کہ ایک ہی نسخہ تمام دنیا کو کیا فائدہ پہنچائیگا۔ تجربہ فرما کر دیکھئے اللہ پاک نے اسی ایک نسخہ سے مایوس مریضوں کو دوبارہ رشتہ حیات کا امیدوار بنایا ہے

## جذام کا اکسیر علاج

اللہ پاک اس مرض سے سب کو بچائے رکھے بڑا چھوت کا مرض ہے اور مریض کو بحالت مرض زندہ درگور سمجھنا چاہیئے۔ جب ہاتھ پیر گلنا شروع ہو جاتے ہیں تو اکثر اس مرض کے بوجہ تکالیف سخت خودکشی کر لیتے ہیں۔ مجھے جب ایسے امراض میں کامیابی ہوئی ہے تو مسرت کی کوئی انتہا نہ تھی۔ لیکن یہ سب اسکے فضل و کرم پر منحصر ہے۔ ہم نہایت اطمینانی علاج لکھتے ہوئے باریتعالیٰ کے رحم و کرم سے امید رکھتے ہیں کہ اس نسخہ کا استعمال کرنیوالا شفایاب ہوگا۔

**ہدایت**۔ مرض کا علاج شروع کرنے ہوئے نمک قطعاً چھوڑ دینا چاہیئے۔ پھر منضج پلانا شروع کریں۔

ہوالشافی

شاہترہ سرپھوکہ۔ گل منڈی۔ صندل سرخ ہر ایک ۶ ماشہ۔ افتیمون ولایتی بسفائج فستقی ہر ایک ۵ ماشہ۔ عناب ۵ دانہ۔ گاؤزبان ۴ ماشہ۔

پاؤ بھر گرم پانی میں بھگو کر صبح صاف کر کے ۲ تولہ گلقند ڈال کر پلائیں۔ جب مادہ نضج پا جائے۔ خربزہ۔ کاسنی۔ سونف۔ نیلوفر۔ مکو خشک۔ گل سرخ۔ سنا مکی ہر ایک ۶ ماشہ مغز فلوس خیار شنبر ۶ تولہ۔ شیر خشت ۴ تولہ۔ ترنجبین خراسانی ۴ تولہ۔ روغن بادام ۱ تولہ اضافہ کر کے مسہل پلائیں۔ دوسرے مسہل میں ہلیلہ جات بڑھا دیں اور صندل سرخ مسہل کے نسخہ میں نہ ڈالیں۔ اسیطرح پھر تیسرا مسہل دیں۔ بعد فارغ ہونے مسہل کے یہ عرق پلانا چاہیئے

**عرق برائے جذام**۔ آنبہ ہلدی۔ انترچھال نیب۔ قند سیاہ کہنہ ہر ایک چونسٹھ تولہ پانی پینتالیس سیر ملا کر گھوڑے کی لید میں دو ہفتہ دفن کر کے پھر عرق کشید کریں۔ خوراک

آدھ پاؤ صبح اور آدھ پاؤ شام مسہل جذام والا برص میں بھی وہی پلانا چاہئے۔ دو مریض بالترتیب ایک برص ایک جذام کا صحت یاب ہوا ہے جو پرہیز جذام میں درج ہے۔ وہی یہاں لازم سمجھنا چاہئے۔

## کنٹھ مالا کا شرطیہ علاج

یہ نسخہ بڑی مصیبت اور پریشانی سے ہاتھ آیا تھا۔ بعد تجربہ اسقدر بے نظیر ثابت ہوا کہ تمام کلفت بھول گیا سیاہ سانپ کے گرئیے ایک تولہ۔ جونک ۳ عدد۔ ریت دریا کے کنارہ کی جسکو بالو کہتے ہیں ۳ ماشہ۔ گیرو۔ مردار سنگ ہر ایک ۳ ماشہ۔ روغن سرسوں چھٹانک بھر میں خوب گھونٹ کر رکھ لیں اور روزانہ پھریری سے لگایا کریں۔ ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۲۰۔

**فائدہ۔** اگر عمر بھر مرض کنٹھ مالا میں زندگی بسر ہوئی ہو جب بھی بفضلہ نیست نابود ہو جاتا ہے

## ناسور کا حکمی علاج

ناصور کا مرض بہت کم جاتا ہے اور ہمیشہ بہتا پھوٹتا رہتا ہے۔ ناصور خواہ کسی جگہ پر ہو۔ حتیٰ کہ آنکھ جیسے نازک مقام پر بھی وہی اثر رکھتا ہے اور پھر صفت یہ ہے کہ پھر عمر بھر نہیں ہوتا۔ البتہ آنکھ میں ذرا تیز یہ دوا لگتی ہے۔ یہ بوٹی بنام جتا ور بوٹی مشہور ہے ذرا سی جڑ اسکی پانی میں گھس کر بتی میں آلودہ کر کے اندر رکھ لیتے ہیں۔ اگر جگہ کم ہے تو کشادہ کر کے رکھنا چاہئے یا کسی سلائی وغیرہ میں لگا کر اندر دوا پہنچا دینا چاہئے۔ یہ بوٹی بھوپال کے سوائے دوسری جگہ پیدا نہیں ہوتی کسی دوست وغیرہ سے بھوپال لکھ کر منگوالیں یا اگر ایک روپیہ کی آپنے طلب فرمائی تو ہم بھی آپکی خاطر سے روانہ کر دیں گے۔ اطمینان رکھئے۔

## داد کا سریع الاثر نسخہ

یہ داد کا نسخہ نہایت اچھا ہے۔ فوراً داد چلا جاتا ہے اور پھر صفت یہ ہے کہ لگتا بالکل



نہیں ہے سینکڑوں داد والے اس نسخہ سے اچھے ہو چکے ہیں اور ہمیشہ اسی نسخہ کا ہمارے یہاں استعمال ہوتا ہے۔ واضح رہے کہ داد کو کسی موٹے کپڑے سے رگڑ کر پھر دوا لگانا چاہئے تاکہ دوا بہ آسانی مسامات میں سرایت ہو۔

گندھک آملہ سار۔ رال سفید۔ سہاگہ ہر ایک ایک تولہ۔ شنگرف۔ صابون دیسی ہر ایک ۳ ماشہ عرق لیمو میں گھونٹ کر ٹکیاں بنالیں۔ ایک قرص عرق لیموں یا سرکہ میں گھس کر یا باسی تھوک میں گھس کر لگانا چاہئے (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۲۰)

**اکوتہ۔** یہ بھی قسم داد کی ہے۔ اوّل تازہ مہندی کی پتی باریک پیس کر تین دن لگائیں پھر روغن دارچینی ۳ ماشہ روغن زیتون ۶ ماشہ میں ملا کر لگائیں ایک ہفتہ تک پھر چھالیا سوختہ۔ پھٹکری سوختہ۔ سہاگہ بریاں۔ ہلدی سوختہ ہر اک ۶ ماشہ۔ مسور سوختہ۔ باجی سوختہ کوکنار سوختہ۔ سیاہ مرچ سوختہ ہر ایک ڈیڑھ ماشہ۔ رال سفید۔ مہندی کی پتی۔ ایلوا۔ ہر ایک ۳ ماشہ۔ کتھہ سفید ۲ ماشہ۔

**ترکیب استعمال۔** روغن سرسوں چار تولہ میں گھونٹ کر پھر ایک پھریری سے لگایا کریں اور اوپر سے مہوئے کا پتہ باندھ دیں جس طرح نفع دیکھیں عمل کریں۔ دو ہفتہ میں اکوتہ کا نام و نشان باقی نہیں رہتا۔

**دیگر۔** مرہم حربار لگائیں۔ ایک گرگٹ پرانا سرسوں کے تیل میں جلا کر پھینک دیں اور پھر اسی تیل لگایا کریں۔ ایک ہفتہ میں آرام ہو جاتا ہے۔ اور چھاجن کے واسطے بھی یہ گرگٹ والا تیل بمنزلہ اکسیر کے ہے۔ قدیم و جدید چھاجن بفضلہ اس سے چلی جاتی ہے۔

**دوسرا داد کا مجرب نسخہ۔** نیلا تھوتھا۔ کتھہ سفید۔ پلاس پاپڑا ہر ایک تین ماشہ کافور ایک ماشہ۔ لیموں کاغذی کے عرق میں خوب گھونٹ کر پھر دوا کو لگانا چاہئے۔

**دوسرا اکوتہ کا مجرب نسخہ۔** چھالیا ۲ تولہ۔ کتھا سفید ۴ ماشہ۔ مردار سنگ۔

سنگ جراحت - سیاہ مرچ ہر ایک ڈھائی ماشہ - دھوانسہ ۲ ماشہ (یہ ٹھٹھیرے کے یہاں ملیگا) نیلا تھوتھا پانچ رتی سب ادویہ اس طرح بریاں کریں کہ جل نہ جائیں - پھر روغن زرد آدھ پاؤ میں ملا کر کافور ڈھائی تولہ اضافہ کر کے چھاجن پر لگائیں - یہ نسخہ چھاجن کے واسطے بہت مفید ہے -

## خارش خشک اور تر کے تجربہ شدہ اطمینانی نسخہ جات

ایک صاحب بھوپال میں اپنی بسر اوقات اسی پر رکھتے تھے اور خود دوا تیار کر کے دیتے تھے اور پیشگی تین روپیہ لیتے تھے - تین دن میں کیسی ہی خارش ہو - کافور ہو جاتی تھی - میرے ایک خاص مہربان نے بہت لالچ دیکر باہم تبادلہ خیالات اور چند نسخہ بہترین دیکر حاصل کیا - گندھک آملہ سار - گڑ بچ (بچھہ) چوک ہر ایک ۲ ماشہ ہر سہ ادویہ کو باریک پیس کر ایک کپڑے کی پوٹلی میں باندھ لیں - کپڑا نہایت باریک ہونا چاہئے - پھر تین پاؤ دودھ گائے کا لیکر اس پوٹلی کو دودھ میں ڈال کر جوش دیں نصف دودھ رہجانے پر پوٹلی نکال کر رکھ لیں اور دودھ کو خفیف سی شکر ڈال کر پی لیں - غذا اس دن کچھ نہ دینا چاہئے - اب پوٹلی کی دوا نکال کر اس میں دو رتی نیلا تھوتھا ملا کر میٹھا تیل بقدر ضرورت مالش جس سے تمام جسم یا جس جگہ ہو - لیکر اس میں خوب ملائیں کہ رقیق مرہم ہو جاوے پھر دھوپ میں بیٹھ کر خوب مالش کریں یا بعد مالش دھوپ میں بیٹھیں اور چار گھنٹہ کے بعد گرم پانی سے صابون جسم پر لگا کر غسل کریں - اب بعد غسل دودھ - چاول کھائیں انشاء اللہ العزیز ایک دن میں صحت ہوتی ہے - دو مرتبہ اور زیادہ احتیاط یہ عمل کر لیں - تا کہ پھر خارش کی آیندہ شکایت نہ پیدا ہو -

**نوٹ** - یہ نسخہ ابھی حاصل ہوا ہے اس لئے دوسرے اڈیشن میں اضافہ کیا گیا -



**دیگر** - پوست ہلیلہ کابلی ڈھائی تولہ - جھاؤ کی لکڑی گیارہ ماشہ - گلاب کے پھول ۲ ماشہ - آملہ خشک دس ماشہ - ہلیلہ دس ماشہ - شاہترہ ریوند چینی ہر ایک ۳ ماشہ - سنا مکی ۲۰ ماشہ - شکر سفید ۹ ماشہ سفوف بنا لیں اور شب کو شاہترہ ۲ ماشہ پانی میں بھگو کر شبنم میں رکھدیں صبح اس کو نتھار لیں - ڈیڑھ تولہ سفوف کھا کر اوپر سے تقوع شاہترہ پی لیں - ایک ہفتہ تک اور ذیل کا مرہم اگر تر خارش ہے تو پھنسیوں پر لگائیں اور اگر خارش خشک ہے تو جسم پر مالش کریں تین گھنٹہ کے بعد غسل کریں - کتنی ہی پرانی خارش ہو تجربہ شرط ہے

**مرہم کا نسخہ** - تخم کھرنی - افیون - سونا مکھی - سہاگہ - شورہ قلمی - گندھک - رال - کمہ کافور - مہندی خشک - اجوائن خراسانی - باوچی - نیل - رسکپور - مردار سنگ نیلا تھوتھا - کتھہ سفید ہر ایک چھ چھ ماشہ لیکر آدھ پاؤ مکھن ایک سو ایک بار دھوئے ہوئے میں ملا کر لگائیں - اگر فوطوں میں خارش ہوتی ہو تو صرف یہ مرہم لگائیں (ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۲۰)

**دیگر بے نظیر نسخہ** - باوچی - اجوائن خراسانی - گندھک آملہ سار - صندل سرخ تخم ستیاناسی - نیلا تھوتھا - مرچ سیاہ خوب باریک پیس کر سرسوں کے تیل میں ملا کر روزانہ صرف تین دن شب کو سوتے وقت تمام جسم پر مل کر سوئیں صبح نیب کے پانی سے غسل کریں اور تخم ستیاناسی لیکر باریک پیس کر بقدر نخود گولیاں بنا لیں - ایک گولی صبح ایک شام کھائیں - پھر ہم سے کہئے اگر آپ کے جسم میں خارش کا نام و نشان بھی باقی رہے - جو نسخہ چاہیں بنا کر استعمال فرمائیں - بہر حال اس امر کا خیال ملحوظ رکھیں کہ اگر ایک نسخہ سے خدانخواستہ کسی وجہ سے فائدہ نہو تو ہماری خاطر سے دوسرا نسخہ ضرور بنا کر استعمال فرمائیں

(ملاحظہ ہو تصدیق نمبر ۲۰)

**مرہم زنگاری** - موم اور پھٹکری ہر ایک ۴ ماشہ بہروزہ تر ۷ ماشہ - زنگار ۱۵ ماشہ نیلا تھوتھا ۱ ماشہ - سہاگہ بریاں چار ماشہ - اول روغن گل یا میٹھے تیل تین تولہ کو آگ پر چڑھائیں جب خوب گرم ہو جائے تو موم اور بہروزہ ڈالیں بعدہٗ باریک کر کے دوسری ادویہ شامل کریں - یہ مرہم پھوڑا کیسا ہی سخت ہو جلد پھوڑ دیتا ہے اور لنٹھ بالا میں بھی مفید ہے - الغرض بڑا بے نظیر مرہم ہے -

**مرہم سفید کا نسخہ** - موم سفید اور چربی گاؤ یا بکری ہر ایک ۴ تولہ روغن کنجد بارہ تولہ میں پگھلا کر سفیدہ کاشغری تین تولہ کافور ایک تولہ ملا کر مرہم بنا لیں - یہ مرہم پھوڑے کو خشک کرتا ہے بس یہ دو مرہم ہر قسم کے پھوڑے پھنسیوں میں ہمارے معمول مطب میں بفضلہ آج بارہ سال سے ہیں ان مرہموں کا استعمال عدہا مریضوں پر کیا جا چکا ہے کسی دوسرے مرہم کے بنانے کی ضرورت نہیں پڑتی -

**دابخیر**

صدیوں تک محض سینوں میں سربستہ راز رہنے والے

جواہر پارے

# طبی موتیوں کی لڑی

(سلک الدرر)

تالیف

عالیجناب مولوی حکیم علی محمد خان صاحب اجمل دہلوی

نظر ثانی

استاذ الحکماء حکیم سلطان علی

مکتبہ اخوت نیو اردو بازار لاہور



# حکیم حاجی علی ضیاء احمد صابری

• فاضل طب والجراحت • رجسٹرڈ نیشنل کونسل فار طب حکومت پاکستان

• فاضل قانون نظریہ مفرد اعضاء • سابقہ فزیشن قرشی ہیلتھ سروس لاہور

**0301-6914588**




## الحمد دواخانہ

386۔ فاطمہ جناح روڈ تلکیانوالہ محلہ ساہیوال

www.facebook.com/AlHamdDwakhana